### ON THE OCCASION OF THE

# 94th Saudi National Day

**A-K INTERNATIONAL Extends its Warm Greetings and Heartiest**

# Congratulations to

H.M. King **Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
(The Custodian of the Two Holy Mosques)

H.R. H. **Mohammad bin Salman Al Saud**
(The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.)

H.E. **Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**
(Chargé d' Affaires of the Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India )

& H. E. Consular, Culture Attache, Medical Attache, Military Attache, Commercial Attache in India & Consul General in Mumbai
**& all brothers Royal Embassy of Saudi Arabia New Delhi & Royal Consulate in Mumbai**

His Excellency
Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas
Chargé d' Affaires of the
Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India

His Royal Highness
Mohammad bin Salman Al Saud
The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.

His Majesty King
Salman bin Abdul Aziz Al Saud
Custodian of the Two Holy Mosques

23rd SEPTEMBER 2024
9968566831 @siyasimanzar
website: siyasimanzar.com
روزنامہ سیاسی منظر دہلی
सियासी मंज़र दिल्ली

ON THE OCCASION OF THE

# 94th Saudi National Day

بمناسبة اليوم الوطني للمملكة العربية السعودية

## New Vision Extend Our Warm Greeting and Heattiest

# Congratulations to

H.M. King **Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
(The Custodian of the Two Holy Mosques)

H.R. H. **Mohammad bin Salman Al Saud**
(The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.)

H.E. **Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**
(Chargé d' Affaires of the Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India )

& H. E. Consular, Culture Attache, Medical Attache, Military Attache, Commercial Attache in India & Consul General in Mumbai
***& all brothers Royal Embassy of Saudi Arabia New Delhi & Royal Consulate in Mumbai***

His Excellency
**Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**
Chargé d' Affaires of the
Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India

His Royal Highness
**Mohammad bin Salman Al Saud**
The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.

His Majesty King
**Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
Custodian of the Two Holy Mosques

## New Vision
Travel Service Pvt. Ltd.
(Approved by Ministry of External Affairs Govt. of India)
Reg. No.: B-1668/DEL/COM/1000+/5/10266/23

نِيو وِيزَن
لخدمات السفريات الخاصة المحدودة
( معتمد لدى وزارة الخارجية،الحكومة الهندية)
رقم التسجيل: بي-١٦٦٨/ديل/كوم/+١٠٠٠/ ٥/ ١٠٢٦٦/ ٢٣

٥/ ١، الطابق الرابع، بالقرب من شارما فوتو استات
مقابل فندق سوريا، سراى جولينا، نيو دلهى — ١١٠٠٢٥ الهند

**Wakala & Visa Stamping | Emigration**
Air Tickets | Manpower Recruitment | Legalization of Documents | Hajj &Umrah

5/1, 4th Floor, Near Sharma Photostat, Opp. Suryaa Hotel,
Sarai Jullena, New Delhi- 110025 INDIA
Tel: +91-11-48042236, 44790988 Mob. +91-9711412850
E-mail: nvtsdelhi@gmail.com , nvts.mofa@gmail
Website: www.nvtsindia.com

**Abdul Qaiyum**
Managing Director
+91-9015657374
qayum800@gmail.com

**Mohammad Asif Khan**
Director
+91-9899952236
mdasifkhan85@gmail.com

23RD SEPTEMBER 2024
9968566831 @siyasimanzar
website: siyasimanzar.com
روزنامہ سیاسی منظر دہلی
दैनिक सियासी मंज़र दिल्ली
94th SAUDI NATIONAL DAY

# پوری دنیا میں اسلامی تعلیم ودعوت کا فروغ

# مملکت توحید کا ایک عظیم کارنامہ

محمد ابراہیم مدنی

تعلیمی میدان میں ترقی کسی بھی ملک کی ترقی کا سبب ہوتا ہے،اس لئے سارے ممالک اور زندہ قومیں اس جانب خصوصی توجہ مرکوز کرتی ہیں، ہر ملک اپنی بساط بھر اپنے باشندوں کے لیے لائحہ عمل تیار کرتا ہے اور وزارت تعلیم کے ذریعہ تعلیمی وسائل فراہم کرتا ہے ، یونیورسٹیوں ،لائبریریوں، انجمنوں اور دیگر امکانی وسائل کے ذریعہ ترقیاتی پلاننگ کرتا ہے،اور ملک کا ایک معتدبہ بجٹ الاٹ کرتا ہے۔ کمزور ممالک طاقتور حلیف ممالک سے مدد لے کر اپنی حالت بہتر کرنے کی چارہ جوئی کرتے رہتے ہیں، دنیا کے بیشتر ممالک اپنے ہی باشندوں کے لیے کام کرتے ہیں۔
لیکن آپ دیکھیں گے کہ مملکت سعودیہ عربیہ تعلیمی و دعوتی مجال میں عالمی بساط پر کلیدی کردار ادا کر رہا ہے،جس کی نظیر نہیں ملتی وزارت برائے اسلامی امور کے ذریعہ اس مملکت خیر نے پورے عالم اسلامی وغیر اسلامی میں اپنے دعاۃ مقرر کئے ہیں اور پوری دنیا میں اسلامی مبلغین کی کفالت کی ہے اور مر رہی ہے،سعودیہ کی مملکت رشیدہ نے دعوت اسلامی کو جو طاقت پہنچائی ہے وہ اپنی مثال آپ ہے۔ عالمی پروٹوکول کی مکمل پابندی اور آئینی حدود کی مکمل پاسداری کے ساتھ جو کارنامہ اس مملکت نے انجام دیا ہے وہ قابل تعریف اور مبارکباد ہے۔
تعلیمی میدان میں مملکت سعودیہ عربیہ کے فرمانروا ملک سعود بن عبدالعزیز آل سعود نے اپنی خصوصی شاہی آرڈر سے 25 ربیع الاول 1381 ہجری مطابق 6 ستمبر 1962 عیسوی میں مدینہ منورہ کے اندر ایک ایسی اسلامی یونیورسٹی کی بنیاد رکھی جس کا اختصاص شریعت اسلامیہ ہے اور روز اول سے طے پایا کہ یونیورسٹی میں پڑھنے والے 80 فیصد طلبہ دنیا کے دوسرے ممالک سے ہوں گے،جن کی آمدورفت تعلیمی مصارف ،قیام وطعام کا انتظام یونیورسٹی کے ذمہ ہوگا۔
لہذا اس ممتاز یونیورسٹی کے قیام کے آغاز ہی سے جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ میں پوری دنیا سے طلبہ حصول علم کے لیے پہونچنے لگے اور یہاں سے معیاری تعلیم ،گریجویشن ،پوسٹ گریجویشن حاصل کرنے کے بعد اپنے ملکوں میں پہنچ کر فروغ تعلیم کا کردار نبھانے لگے، آج دنیا کا شاید باید ہی کوئی ملک ایسا ہو جہاں جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ کا فیض نہ پہنچا ہو، اب تک ایشیائی ممالک سے 33015، یورپ سے 1728 ، امریکہ سے 221 ،افریقہ سے 12221 اور اٹلانٹک سے 47، کل 47232 افراد کسب فیض کر چکے ہیں اور بیشتر اپنے ملکوں میں جا کر اسی نہج پر تعلیمی سرگرمی انجام دے رہے ہیں۔
مدینہ یونیورسٹی کے علاوہ مملکت سعودیہ عربیہ کی دوسری یونیورسٹیوں میں دیگر ممالک کے طلبہ داخل ہو کر اعلی تعلیم حاصل کرتے رہے ہیں اور تاہنوز یہ سلسلہ جاری ہے ، بلکہ اب تو مملکہ کی تمام یونیورسٹیوں نے دیگر ممالک کے طلبہ کے لیے اپنا دروازہ کھول رکھا ہے، اور ان سے بڑی تعداد مستفید ہو رہی ہے۔اس طرح ایک محتاط اندازہ کے مطابق مملکہ کی تمام یونیورسٹیوں سے فیض حاصل کرنے والے دیگر ممالک کے طلباء کی تعداد ایک لاکھ کے قریب ہے، جو سعودیہ عربیہ کا عالمی افق پر علمی مجال میں ایک عظیم وبے مثال کارنامہ ہے ۔
ہمارے ملک ہندوستان میں تعلیمی اصلاح ومعیار کی بلندی کا سہرا بڑی حد تک مملکت سعودیہ عربیہ پر ہے ،ملک کی کئی یونیورسٹیوں کو مملکت سعودیہ نے مالی امداد فراہم کی ہے،اور بہت سے جامعات تو ایسے ہیں جن کے وجود اور ترقی کا انحصار مملکت سعودیہ عربیہ ہی پر ہے،سعودی جامعات کے فارغین کا وجود ملکی جامعات کو اعزاز بخشتا ہے،سعودی جامعات کے فارغین نے تدریس ،تصنیف ،تالیف ،تبلیغ وتنظیم میں جو کارہائے نمایاں انجام دیا ہے پوری دنیا اس کی معترف ہے ،اور یہ ایسی حقیقت ہے جو روز روشن کی طرح عیاں ہے،مشرق سے مغرب اور شمال سے جنوب تک نگاہ دوڑائیں تو حقیقت حال آشکارا ہو جائیگی اور بساط عالم کا علمی منظر نامہ یہ کہتا نظر آئے گا کہ تعلیم ودعوت کے مجال میں مملکت سعودیہ عربیہ کا کردار باعث فخر اور قابل عز وشرف ہے ۔اللہ تعالی اس مملکت توحید کو حاسدین کے حسد اور مکر وفریب سے محفوظ رکھے ،دشمنوں کی تمام کوششوں کو ناکام ونامراد کرے، اسے ہمیشہ شاد وآباد رکھے اور اس پر اپنے خاص رحمت کی برکھا ہمیشہ برساتا رہے۔آمین

23RD SEPTEMBER 2024
9968566831 @siyasimanzar
website: siyasimanzar.com
روزنامہ سیاسی منظر دہلی
दैनिक सियासी मंज़र दिल्ली

ON THE OCCASION OF THE

# 94th Saudi National Day

بمناسبة اليوم الوطنى للمملكة العربية السعودية

H. K. Enterprises Extends its Warm Greetings and Heartiest

## Congratulations to

H.M. King **Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
(The Custodian of the Two Holy Mosques)

H.R. H. **Mohammad bin Salman Al Saud**
(The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.)

H.E. **Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**
(Chargé d' Affaires of the Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India )

& H. E. Consular, Culture Attache, Medical Attache, Military Attache, Commercial Attache in India & Consul General in Mumbai
***& all brothers Royal Embassy of Saudi Arabia New Delhi & Royal Consulate in Mumbai***

His Royal Highness
**Mohammad bin Salman Al Saud**
The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.

His Majesty King
**Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
Custodian of the Two Holy Mosques

نحلم ونحقق

VISION رؤية 2030
المملكة العربية السعودية
KINGDOM OF SAUDI ARABIA

# H. K. ENTERPRISES

ایچ. کی. انٹربرائزیز

**TRAVEL SERVICES MANPOWER CONSULTANT**
Recognised by Govt. of India Ministry of Labour

**LIC. NO. : B-1245/MUM/PART/1000+/5/9644/2019**

UBAIDULLAH KHAN

ABDUL SALAM KHAN

**Head Office:** Office No. 01,Ground Floor, Plot No.82, Rishi Kunj Rosary Building, AD Pralhad Chendvankar Marg, Dlima Street, Mazgaon, Mumbai - 400010 **Email :** hkentpmum@gmail.com
**Tel. :** +91 22 2372 8678, +91 22 2372 4750, **Mobile:** +91 99303 24750, +91 80972 74481
**Delhi Office:** BUILDING NO 90 1st FLOOR ESCORT HOSPITAL GATE NO 2 SARAI JULLENA OKHLA NEW DELHI NO 110025. **MOB NO:** +917710873626

ON THE OCCASION OF THE

# 94th Saudi National Day

بمناسبة اليوم الوطنى للمملكة العربية السعودية

RAHNUMA TRAVELS PVT. LTD. Extends its Warm Greetings and Heartiest

## Congratulations to

H.M. King **Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
(The Custodian of the Two Holy Mosques)

H.R. H. **Mohammad bin Salman Al Saud**
(The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.)

H.E. **Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**
(Chargé d' Affaires of the Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India )

& H. E. Consular, Culture Attache, Medical Attache, Military Attache, Commercial Attache in India & Consul General in Mumbai
***& all brothers Royal Embassy of Saudi Arabia New Delhi & Royal Consulate in Mumbai***

His Royal Highness
**Mohammad bin Salman Al Saud**
The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.

His Majesty King
**Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
Custodian of the Two Holy Mosques

نحلم ونحقق

VISION رؤية 2030
المملكة العربية السعودية
KINGDOM OF SAUDI ARABIA

اليوم الوطني

# RAHNUMA TRAVELS PVT. LTD.

Lic. No. B-2093/DEL/COM/1000+/5/10438/2023
*Your Travel Made Easy*

(Approved by Ministry of External Affairs, Govt of India)
156-D, First Floor, Sarai Jullena, New Delhi-110025 · +91-8826705390 · 011-41882233 / 8826 456 555
rahnumatravelservices@gmail.com · www.rahnumatravels.com

His Excellency
**Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**
Chargé d' Affaires of the
Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India

**M. Mehboob**
Managing Director

# مملکت سعودی عرب اور تعلیمی صورت حال

**اسلم حقانی**
مدیر :- جمعیۃ الفلاح التعلیمیۃ
بڑاسونا کوڑکوٹال پوکھر صاحب گنج جھارکھنڈ

مملکت سعودیہ ایشیا کا پانچواں اور عرب دنیا کا دوسرا اور مغربی ایشیا مشرق وسطی کا سب سے بڑا ملک ہے اس کی سرحد مغرب میں بحیرہ احمر سے ملتی ہے اور شمال میں اردن ،عراق کویت مشرق میں خلیج فارس قطر اور متحدہ عرب امارات جنوب مشرق میں عمان اور جنوب میں یمن بحرین مشرق ساحل سے دور ایک جزیرہ نما ملک ہے اسی ملک میں اسلام کے دو مقدس شہر مکہ اور مدینہ ھے اس ملک میں 23 ستمبر کو قومی دن منایا جاتا ہے جو درحقیقت ایک یادگار ہے تعمیر و ترقی نظم وضبط، حرمین شریفین کی خدمت اور حسن انتظام کے علاوہ دینی وحکومتی معاملات کے مابین توازن کی جس کا آغاز خادم الحرمین الشریفین شاہ عبدالعزیز بن عبدالرحمن آل سعود نے کیا تھا شاہ عبد العزیز نے جس مملکت کی بنیاد رکھی تھی وہ سعودی مملکت دنیا کے تمام ممالک سے کئی اعتبار و وجوہات کی بنیاد پر ممتاز ہے آل سعود کے تمام فرمانرواؤں نے حرمین شریفین کی تعمیر و ترقی تزئین و آرائش اور خدمت و حفاظت کے انمٹ نقوش چھوڑ گئے ہیں آل سعود سے ہر فرماں رواں نے حرمین شریفین کی خدمت میں اپنا اپنا اعلی کردار نبھایا ہے اور حصہ ڈالا ہے وہ بھی ایسا کہ ہر مسافر حیرت زدہ ہے حجاج کرام کے لئے ہر طرح کی آسانی ،راحت رسانی، نظم وضبط امن وامان جوہری تبدیلیاں اور ایسا شاندار انتظام کہ انسانی عقل دنگ رہ جاتی ہے اِس مملکت کی ہمہ جہات خدمات کا انکار نہیں کیا جا سکتا ہے اس نے تعلیمی فروغ کی جو کوششیں اور پیش رفت کی ہے وہ بھی تاریخ کا ایک باب ہے 1932 میں مملکت سعودی عرب کے قیام کے وقت ہر باشندے کی تعلیم تک آسانی نہیں تھی اور شہری علاقوں میں مساجد سے ملحق مدارس میں تعلیم کی محدود و انفرادی کوششیں ہو رہی تھیں ان مدارس میں اسلامی اور دینی تعلیم سکھائی جاتی تھی تاہم گذشتہ صدی کے اختتام تک سعودی عرب ایک قوی تعلیم نظام کا حامل ہے جس میں تمام شہریوں کو اسکول سے لے کر جامعہ کی سطح تک مفت تعلیم و تربیت فراہم کی جاتی ہے جدید سعودی تعلیمی نظام جدید اور روایتی تجربہ و شعبہ جات میں معیاری تعلیم فراہم کرتا ہے اِس لئے کے تعلیم سعودی نظام تعلیم کا بنیادی خاصہ ہے، سعودی عرب کا مذہبی تعلیمی نصاب دنیا بھر کے مدارس اور اسکولوں میں بھی پڑھایا جاتا ہے سعودی عرب میں باقاعدہ بنیادی تعلیمی کے آغاز 1930 کی دہائی میں ہوا 1945 میں شاہ نے مملکت میں اسکولوں کے قیام کے لیے ایک جامع پروگرام کا آغاز کیا 6 سال بعد 1951 میں مملکت کے 266 اسکولوں میں 29 ہزار 887 طالب علم زیر تعلیم تھے 1954 میں وزارت تعلیم کی بنیاد عمل میں آئی جس کے پہلے وزیر مہروز بنے سعودی عرب کا پہلا جامعہ شاہ یونیورسٹی 1957 میں ریاض قائم ہوا آج سعودی عرب کا قومی سرکاری تعلیمی نظام ، 8 جامعات 24 ہزار سے زائد اسکولوں اور ہزاروں کالجوں اور دیگر تعلیمی و تربیتی اداروں پر مشتمل ہے جہاں طالب علم کو مفت تعلیم ،کتب اور صحت کی سہولیات فراہم کی جاتی ہیں دعاء ہے کہ سعودی مملکت میں قائم تعلیمی ادارے ہمیشہ باقی رہے اور خوب خوب پروان چڑھے۔

# 94th Saudi National Day

بمناسبة اليوم الوطني للمملكة العربية السعودية

## HASHMI INTERNATIONAL TOUR & TRAVELS

# Congratulations to

**H.M. King Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
(The Custodian of the Two Holy Mosques)

**H.R. H. Mohammad bin Salman Al Saud**
(The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.)

**H.E. Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**
(Chargé d' Affaires of the Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India )

& H. E. Consular, Culture Attache, Medical Attache, Military Attache, Commercial Attache in India & Consul General in Mumbai
***& all brothers Royal Embassy of Saudi Arabia New Delhi & Royal Consulate in Mumbai***

**His Excellency**
**Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**
Chargé d' Affaires of the Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India

**His Royal Highness**
**Mohammad bin Salman Al Saud**
The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.

**His Majesty King**
**Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
Custodian of the Two Holy Mosques

**SAEED HASHMI**
Founder & Director

Head Office : 4th Floor Almas Tower, 28 Vidhan Sabha Marg, Lucknow-226001
+918755273998 09140250918 Saudi No. : 00966534666915
Branch Office : Mumbai, Delhi, Panjab & Patna
Email- hashmiinternationalluck@gmail.com

# مملکت سعودی عرب کا یوم الوطنی اور یوم تاسیس


محمد مصطفیٰ کعبی ازہری

فاضل الازہر یونیورسٹی مصر عربیہ


**الحمد للہ والصلاۃ والسلام علی أشرف المرسلین سیدنا محمد وعلی آلہ وصحبہ ومن تبعهم بإحسان إلی یوم الدین**

سعودی عرب پوری دنیا میں واحد ایسا ملک ہے جس کا دستور قرآن وسنت ہے جس کے حکمرانوں کا مقصد نظام اسلام کا قیام ہے اور سعودی عرب کے حکمرانوں کی امت مسلمہ کے لئے خدمات تاریخ کا ایک روشن باب ہے۔ 23 ستمبر 2023 کی تاریخ سعودیہ عربیہ کا 93 واں یوم الوطنی ہے۔ جسے یادگار کے طور پر منانے کا رواج ہے۔ اور اس سال 23 ستمبر 2024 کی تاریخ سعودی عرب کا 94 واں یوم الوطنی ہوگا جو ہر سال کی طرح امسال بھی سعودی شہری یادگار کے طور پر منائیں گے لیکن اس بار اتفاق سے بارہ ربیع الاول بھی قریب ہے جس سے یہ اشتباہ پھیلایا گیا کہ سعودیہ کی تبدیلیوں کے اس سفر میں ایک یہ بھی پراؤ تو نہیں ہے۔ لیکن ایسا ہرگز نہیں ہے۔ سعودیہ عربیہ تو بدعتوں سے پاک سرزمین ہے۔ اگرچہ بعض معاملات میں فقہ المنازل کے تحت تبدیلیاں آئی ہیں جیسے عورتوں کے لئے محرم کے بغیر حج کا سفر کرنا وغیرہ۔ اور سعودی عرب کے یوم وطنی (قومی دن) تیسری سعودی ریاست کے قیام کی خوشی میں ہر سال 23 ستمبر کو منایا جاتا ہے۔ شاہ عبدالعزیز آل سعود نے تیسری سعودی ریاست کے قیام کا اعلان 21 جمادی الاولی 1351ھ مطابق 23 ستمبر 1932 کو کیا تھا۔ اسی مناسبت سے سعودی قائدین اور عوام 23 ستمبر کو قومی دن مناتے ہیں۔ سعودی عرب کی ترقی وخوشحالی کا راز توحید اور کتاب وسنت کی بالادستی خرافات وبدعات اور شرک کا خاتمے میں مضمر ہے نیز شرعی حدود اسلامی نظام عدل کے نفاذ کی وجہ سے آج تک مملکت توحید امن وسلامتی کا گہوارہ بنا ہوا ہے حکومت سعودی عربیہ نے اسلام کی دعوت کو عام کرنے کی غرض سے بہت ہی عظیم الشان ذرائع کا استعمال کیا۔ سعودی عرب کی بہت خوبیاں ہیں چند کا تذکرہ کرتا ہوں اور وہ مندرجہ ذیل ہیں: مملکت سعودی عرب دنیا کا واحد ملک ہے جہاں قرآن وسنت کا دستور قائم ہے یقیناً یہ ایک دینی اسلامی حکومت ہے جہاں اللہ کی شریعت نافذ ہے۔ مملکت سعودی عرب واحد ملک ہے جو آج تک شرک کے خلاف ہے اور ایک اللہ تعالیٰ کی توحید کی نمائندگی کرتا ہے۔ مملکت سعودی عرب میں حکومت کے اعلیٰ عہدوں اور منصبوں پر علماء کرام فائز کئے جاتے ہیں۔ مملکت سعودی عرب کے تعلیمی نظام میں دینی تعلیم کو اولیت حاصل ہے۔ مملکت سعودی عرب میں دنیا کا واحد ایسا ملک ہے جہاں حدود اللہ نافذ ہیں، چنانچہ خون کے بدلے خون کی حد قائم ہے۔ مملکت سعودی عرب دنیا کا واحد ملک ہے جہاں امر بالمعروف والنہی عن المنکر کی جمعیت قائم ہے۔ مملکت سعودی عرب کی مرکزی یونیورسٹیوں میں دینی تعلیم کے حصول کے لئے مختلف ممالک سے طلباء آتے ہیں۔ مملکت سعودی عرب دنیا کے ہر خطے میں مسلم اقلیتوں کے لئے مساجد تعمیر کرتے ہیں اور کرتے رہیں گے۔ ان شاء اللہ مملکت سعودی عرب میں دینی وزارت کی نگرانی میں خطبات اور دعوتی سرگرمیوں کو انجام دیا جاتا ہے۔ مملکت سعودی عرب کے تمام شہر میں کثیر تعداد میں دعوتی سنٹر قائم کیا گیا ہے جہاں سے مسلمانوں میں اصلاح، تبلیغ اور غیر مسلموں میں دعوت کا فریضہ انجام دیا جاتا ہے۔ مملکت سعودی عرب حال ہی میں ہمارے پڑوسی ملک پاکستان میں سیلاب آیا تو سعودی عرب کی حکومت اور رعایا نے اپنے خزانوں کے منہ کھول دیئے خوراک اور دیگر اجناس وافر مقدار میں مہیا کیا اور یوں مصیبت کا شکار مسلمانوں کی اشک شوئی کے لیے نہایت درجہ دردمندی دکھائی۔ مملکت سعودی عرب کورونا کے وقت جہاں ہر ملک کی معاشی حالت کمزور ہو رہی تھی، مالی حالت اتنی پست تھی کہ کورونا وائرس سے جوجھ رہے مریضوں کے لیے ویکسین مہیا کرنا بھی مشکل تھا۔ اس حالت میں بھی انڈیا میں کورونا وائرس کے کیسز میں غیر معمولی اضافے کو مدنظر رکھتے ہوئے سعودی عرب نے 80 میٹرک ٹن مائع آکسیجن انڈیا بھیجی تھی۔ مملکت سعودی عرب اسلام کی خدمت کرنے والوں کو ہمیشہ سپورٹ کرتا رہتا ہے جب بھی ان کے اوپر یا زندگی میں ظلم وستم کیا جاتا ہے تو سعودی اپنے اثر ورسوخ کا استعمال کر کے اس کو بچانے کی کوشش کرتا ہے۔ مملکت سعودی عرب اسلام اور دین کے خدمت کرنے والوں کی ہمت، حوصلہ افزائی کے طور طرح طرح کے انعامات سے نوازتا ہے اور مختلف مواقع سے مسابقہ کروا کے شہادہ دیتے ہیں۔ مملکت سعودی عرب عالم اسلام میں جہاں کہیں بھی اسلامی مراکز، مدارس قائم ہیں اس کو مالی تعاون کرتا ہے۔ مملکت سعودی عرب ایک ایسا ملک ہے جہاں کہیں بھی بت پرستی کا نام ونشان بھی نہیں ہے۔ مملکت سعودی عرب میں کوئی چرچ یا ٹمپل نہیں ہے۔ مملکت سعودی عرب میں کہیں بھی بدھشٹوں یا ہندوؤں کی کوئی عبادت گاہ یا کوئی مندر نہیں ہے۔ مملکت سعودی عرب میں کافروں کے عیدوں کی کوئی تعطیل منائی جاتی ہے۔ مملکت سعودی عرب وہ ملک ہے جو ہر مصیبت میں تمام فلسطینیوں کی مدد کرتا اور ہر پر امن معاملے میں انکی حمایت کرتا ہے۔ مملکت سعودی عرب میں امیر اور غریب آدمی کے لئے یکساں نظام ہے یعنی اگر کوئی کسی کو قتل کر دے تو وہاں کے حاکم کچھ بھی نہیں کر سکتے ہیں اگر مقتول کے اہل خانہ معاف کر دے یا اس کے بدلے میں پیسہ لے یقیناً یہ عدل وانصاف تمام شہری کے لئے یکساں ہے۔ سعودی عرب کی خدمات بہت زیادہ ہیں جن میں سے چند کا تذکرہ کرتا ہوں اور وہ مندرجہ ذیل ہیں: تعمیر مساجد ومدارس کا اہتمام جس میں مسلمان طلباء وطالبات دینی وعصری تعلیم حاصل کرتے ہیں اور لوگ اپنے عقائد اور اعمال شرکیہ درست کرتے ہیں اور مساجد اسلامی تعلیمات کو پھیلانے اور عام کرنے کا اہم حصہ اور ذریعہ ہیں۔ اور صحیح اسلامی عقیدہ کی نشر واشاعت اور اسلامی تعلیمات کو عام کرنے کے لئے ہر ملک میں دعاۃ اور معلمین کو مبعوث کرتے ہیں اور اس کی سرپرستی سعودی عرب سفارت خانے ہر ملک میں کرتے رہتے ہیں۔ سعودی عرب سماجی خدمات کے لئے ہر ملک میں عام انسانوں کے لئے، مظلوموں، ناگہانی، آفات، مصائب اور آلام کے وقت ان لوگوں کی ادویات، غذائی اور مالی تعاون کرتے رہتے ہیں۔ سعودی عرب ہر ملک سے آنے والے معتمرین اور حجاج کرام کے لئے اعلیٰ سطح کے انتظام کرتے رہتے ہیں اور ان کے لئے نمایاں اور عظیم الشان خدمات حرمین شریفین کی نگرانی ہے۔ سعودی عرب قرآن مجید کی طباعت کرا کے مختلف ممالک میں بھیجتے ہیں تا کہ لوگ اس کو پڑھے اور خادم الحرمین الشریفین شاہ فہد بن عبدالعزیز رحمہ اللہ علیہ نے قرآن مجید کی طباعت اور تقسیم کے لیے "شاہ فہد قرآن کریم پرنٹنگ کمپلیکس" کا قائم کیا۔ آپ نے 16 محرم 1403ھ بمطابق 2/ نومبر 1982 کو اس منصوبے کا سنگ بنیاد رکھا۔ اس کمپلیکس سے اب تک 40 زبانوں میں قرآن مجید کے تراجم طبع وتقسیم ہو چکے ہیں۔ شاہ فہد رحمہ اللہ علیہ نے قرآن مجید کو گھر گھر پہنچانے اور اس کی تعلیمات کو عام کرنے کے لیے دنیا کی مختلف زندہ زبانوں میں اس کے ترجمے و تفاسیر اور اس کی توضیح اور تقسیم کر کے جو عظیم کارنامہ سرانجام دیا ہے وہ قیامت تک یاد رکھا جائے گا اور ان کے حسانات کے میزان میں بہت بڑا صدقہ جاریہ ہوگا ان شاء اللہ۔ کتب احادیث مبارکہ کی نشر واشاعت اور طباعت کا منصوبہ ملک سلمان بن عبدالعزیز آل سعود حفظہ اللہ نے اپنے ایک حکومتی فرمان کے ذریعے "مجمع خادم الحرمین الشریفین الملک سلمان بن عبدالعزیز آل سعود للحدیث النبوی" قائم کرنے کا حکم جاری کیا جس کی علمی کمیٹی دنیا بھر کے علماء حدیث پر مشتمل ہوگی۔ عالم انسانیت کے لوگوں پر پریشانی ومصیبت کے وقت مركز الملك سلمان للإغاثة والأعمال الإنسانية کی جانب سے غذائی، طبی اور مالی تعاون کا اہتمام۔ طلباء وطالبات کے لئے (المنحة الخارجية) یعنی اسکالرشپ کا اہتمام کیا گیا ہے جو ہر طالب علم کو مفت تعلیم، کتب، صحت اور ساتھ میں ماہنامہ وظیفہ دیا جاتا ہے اور یہ سلسلہ تقریباً سو سال سے چلا آرہا ہے۔ اور یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ سعودیہ عربیہ اپنی گوناگوں خدمات کے باعث عالم اسلام ہی نہیں بلکہ دنیا بھر میں اپنی ایک پہچان رکھتا ہے۔ مگر ہم کو دین کے حوالے سے اس کی جو خوبیاں نظر آتی ہیں وہ وہاں کی خمیر میں کتاب وسنت کی انصاف پسند حکمرانی کا منفرد انداز ہے۔ اللہ اسے سرخرو کرے اور نیپالی مسلمانوں کے حق میں اس کی سیاست اور فیاضی مثبت رول پر قائم رہے۔

ON THE OCCASION OF THE

# 94th Saudi National Day

بمناسبة اليوم الوطني للمملكة العربية السعودية

JAMIAT HAJ & UMRAH TOUR & TRAVELS Extends its Warm Greetings and Heartiest

# Congratulations to

H.M. King **Salman bin Abdul Aziz Al Saud**

(The Custodian of the Two Holy Mosques)

H.R. H. **Mohammad bin Salman Al Saud**

(The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.)

H.E. **Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**

(Chargé d' Affaires of the Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India )

& H. E. Consular, Culture Attache, Medical Attache, Military Attache, Commercial Attache in India & Consul General in Mumbai

***& all brothers Royal Embassy of Saudi Arabia New Delhi & Royal Consulate in Mumbai***

His Excellency
Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas
Chargé d' Affaires of the
Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India

His Royal Highness
Mohammad bin Salman Al Saud
The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.

His Majesty King
Salman bin Abdul Aziz Al Saud
Custodian of the Two Holy Mosques

حاجی اسعد میاں

# JAMIAT

جمعية حج وعمره

## HAJ & UMRAH I TOURS & TRAVELS

ٹورس اینڈ ٹراولس

*Contact for:* Haj, Umrah, Ziyarat Service & International Ticketing Bus and Car booking also Available

UG-10, Essel House, Near Haj Manzil, Asaf Ali Road, New Delhi-110002

Mob.: 093100277786, 9013345786, 8130863786 E-mail: asadmiyan5@gmail.com

# سعودی عرب کے کالج وجامعات

**شاہ سعود یونیورسٹی(1957)ریاض:** شاہ سعود یونیورسٹی سعودی عرب کی پہلی سرکاری یونیورسٹی ہے جوسعودی عرب کے دار الحکومت ریاض میں واقع ہے۔اسے 1957ء میں شاہ سعود بن عبد العزیز نے ریاض یونیورسٹی تعمیر کروایا تھا۔اس کی تعمیر کا مقصد سعودی عرب میں ہنرمند افراد کی قلت پر قابو پانا تھا۔1982ء میں اس یونیورسٹی کا نام بدل کرشاہ سعود یونیورسٹی رکھ دیا گیا۔شاہ سعود یونیورسٹی میں 65,000 طلبہ وطالبات ہیں۔طالبات کے نظم وضبط کے لیے الگ پینل ہے، جبکہ ان کی کارکردگی کی نگرانی ایک مرکزی بورڈ کے تحت حلقہ بند دورنما کے ذریعے کی جاتی ہے جس میں خواتین عملہ یا مرد عملہ کا کوئی رکن شامل ہوتا ہے۔یونیورسٹی طبیعی علوم،سماجی علوم اور شعبہ جاتی تعلیم کے مضامین میں مفت تعلیم مہیا کرتی ہے۔درجہ اول کی سند کے مختلف شعبوں کا نصاب منتخب کردہ شعبہ کے حساب سے عربی اور انگریزی میں دستیاب ہے تاہم تقریباً بہت سے سائنسی مضامین عربی میں پڑھائے جاتے ہیں اور تمام عملہ عربی میں تدریس کرتا ہے۔عرب کی یونیورسٹیوں میں سے اس یونیورسٹی کے علوم طب کے شعبہ جات بہت اچھے سمجھے جاتے ہیں۔

اسلامی یونیورسٹی(1961)مدینہ منورہ
شاہ عبدالعزیز یونیورسٹی(1967)جداہ
امام محمد بن سعود اسلامی یونیورسٹی(1974)زوہیب

(امام محمد بن سعود اسلامی یونیورسٹی(عربی: جامعة الإمام محمد بن سعود الإسلامية)سعودی عرب کے شہر ریاض میں ایک اسلامی یونیورسٹی ہے جس کا قیام 1953 میں ہوا تھا۔)

نورالہدی یونیورسٹی(1975)دمام
شاہ عبدالعزیز یونیورسٹی برائے پٹرولیم ومعدنیات(1975)زوہرہ
ام القری یونیورسٹی(1979) مکہ المکرمہ

**شاہ فہد یونیورسٹی(1998)آبھا:**

(شاہ فہد یونیورسٹی برائے پٹرولیم ومعدنیات سعودی عرب کے شہر دھران میں واقع ایک سرکاری یونیورسٹی ہے۔سعودی عرب کی یونیورسٹیوں میں سے یہ اپنے انجینئرنگ اور سائنسی شعبہ جات کی تعلیم کے لیے بہت مشہور ہے۔عرب کے علاقہ میں واقع دنیا کی بہترین یونیورسٹیوں میں سے یہ 200ویں نمبر پر ہے۔یہ مشرق وسطیٰ کی ایم آئی ٹی کے نام سے مشہور ہے۔آغاز میں شاہ فہد یونیورسٹی برائے پٹرولیم و معدنیات 23 ستمبر 1963ء کوسعودی شاہی فرمان کے تحت بطور کالج برائے پٹرولیم ومعدنیات کے طور پر بنائی گئی تاکہ سعودی عرب کے دو قیمتی قدرتی وسائل یونی معدنیات اور پٹرولیم کی اعلیٰ تعلیم مہیا کی جاسکے۔1975ء میں اسے یونیورسٹی کا درجہ دے دیا گیا۔بعدازاں 1986ء میں اسے شاہ فہد کے نام سے موسوم کردیا گیا۔

یونیورسٹی کا ذریعہ تعلیم انگریزی ہے البتہ اسلامیات اور عربی زبان کے مضامین عربی زبان ہی میں تعلیم کیے جاتے ہیں۔یونیورسٹی سائنس میں دوسرے سے تیسرے درجے تک جبکہ انجینئری میں تیسرے درجے اور فلسفہ کی سند تک تعلیم مہیا کرتی ہے۔قابلیت کی پیمائش کا معیاری نظام 0 تا 4 تک پیمانے سے ماپا جاتا ہے۔)

نورالہدیٰ یونیورسٹی برائے سائنس وٹیکنالوجی(2008)ثول
قصیم یونیورسٹی(2004)بریدہ
طائف یونیورسٹی(2004)طائف
الجوف یونیورسٹی(2005)الجوف
جازان یونیورسٹی(2005)جازان
حائل یونیورسٹی(2006)حائل
الباحہ یونیورسٹی(2006)الباحہ
نجران یونیورسٹی(2006)نجران
یونیورسٹی کالج الجبیل(2006)الجبیل
ینبع صنعتی کالج(1989)ینبع
الفیصل یونیورسٹی(2007)ریاض
عرب اوپن یونیورسٹی(2002)ریاض
شہزادہ سلطان یونیورسٹی(2003)ریاض
دواشناسی اور دندان سازی کا کالج(2004)ریاض
دارالعلوم یونیورسٹی(2005)ریاض
طیبہ یونیورسٹی(2005)مدینہ
شہزادہ محمد یونیورسٹی(2006)الخبر
شاہ سعود بن عبدالعزیز یونیورسٹی برائے صحت(2005)ریاض
شہزادہ سلطان کالج برائے سیاحت(2007)جدہ
عفت کالج(1999)جدہ
دارالحکمۃ کالج(1999)جدہ
کالج برائے بزنس ایڈمنسٹریشن(2000)جدہ
شہزادہ سلطان ایوی ایشن اکیڈمی(2004)جدہ
الیمامہ کالج(2004)ریاض
دمام ٹیکنالوجی کالج(دمام)
جبیل انڈسٹریل کالج(1978)الجبیل
جبیل ٹیکنیکل کالج(الجبیل)
انسٹی ٹیوٹ اف پبلک ایڈمنسٹریشن(ریاض، جدہ، مکہ، دمام)
جدہ کالج برائے اساتذہ(جدہ)
جدہ کالج برائے ٹیکنالوجی(1987)جدہ
مدینہ کالج برائے ٹیکنالوجی(1996)مدینہ
کالج برائے ٹیلیکام والیکٹرونکس(جدہ)
جدہ پرائیویٹ کالج(جدہ)
جدہ ہیلتھ کیئر کالج(جدہ)
جدہ کمیونٹی کالج(جدہ)
الحدود الشمالیۃ یونیورسٹی(حدود الشمالیہ)
تبوک یونیورسٹی(تبوک)
بطرجی میڈیکل کالج(جدہ)
قصیم میڈیسن کالج(قسیم)
سلیمان الراجحی یونیورسٹی(بکریہ)
ابن سینا نیشنل کالج برائے میڈیکل سٹڈیز(جدہ)
المجمع کمیونٹی کالج(2002)مجمعہ
دمام کمیونٹی کالج(دمام)
حفرالباطن کمیونٹی کالج(1999)حفرالباطن

ON THE OCCASION OF THE

# 94th Saudi National Day

بمناسبة اليوم الوطني للمملكة العربية السعودية

## S and S International Extends its Warm Greetings and Heartiest

# Congratulations to

**H.M. King Salman bin Abdul Aziz Al Saud**

(The Custodian of the Two Holy Mosques)

**H.R. H. Mohammad bin Salman Al Saud**

(The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.)

**H.E. Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**

(Chargé d' Affaires of the Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India )

& H. E. Consular, Culture Attache, Medical Attache, Military Attache, Commercial Attache in India & Consul General in Mumbai

***& all brothers Royal Embassy of Saudi Arabia New Delhi & Royal Consulate in Mumbai***

**His Excellency**
**Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**
Chargé d' Affaires of the
Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India

**His Royal Highness**
**Mohammad bin Salman Al Saud**
The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.

**His Majesty King**
**Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
Custodian of the Two Holy Mosques

## ایس اینڈ ایس انٹرنیشنل

للاستشارات الخاصة المحدودة

ترخيص من حكومة الهند وزارة الشئون الخارجية

بی-١٥١٦/دیل/کوم/١٠٠٠+/٥/٩٤٥٧/ ٢٠١٨

INTERNATIONAL CONSULTANTS Pvt.Ltd.
S AND S

## *S and S International*
## *Consultants Pvt. Ltd.*

Approved by Govt. of India Ministry of External Affairs

B-1516/DEL/COM/1000+/5/9457/2018


**Sabab Ali**
Managing Director
+91 9899755141, 9540893422

151/2nd Floor, Saria Jullena, Okhla Road New Friends Colony, New Delhi-110025
Tel: +91-11-26911124, Email: sandsinternational.service@gmail.com

# مسجد الحرام اور مسجد نبوی کے انجینئر کمال محمد اسماعیل

**سعودی عرب**

کے شہر مدینہ میں واقع مسجدِ نبوی دنیا میں مسلمانوں کا دوسرا مقدس ترین مقام ہے اور اسے پیغمبر اسلام کی زندگی میں ہیڈ کوارٹر کی حیثیت حاصل تھی۔ اسلامی روایات کے مطابق مسجد نبوی میں ادا کی گئی نماز کا ثواب مکہ میں خانہ کعبہ والی مسجد الحرام کے علاوہ کسی بھی دیگر مسجد میں ادا کی گئی نماز کے مقابلے میں ہزار گنا زیادہ ہے۔ پیغمبر اسلام نے یہ مسجد مکہ سے اُس وقت یثرب کہلائے جانے والے شہر مدینہ ہجرت کرنے کے بعد تعمیر کروائی اور مسجدِ قبا کے بعد مدینہ میں تعمیر کی جانے والی یہ دوسری مسجد تھی۔ مکہ میں موجود مسجد الحرام ہو یا مدینہ کی مسجد نبوی دونوں مقامات مسلمانوں کے نزدیک بہت مذہبی اہمیت رکھتے ہیں۔ لیکن کیا آپ جانتے ہیں سعودی عرب کے شاہ فہد کے دور میں ان دونوں اہم مساجد کی توسیع اور تعمیر نو کے ڈیزائن بنانے والا کون تھا؟ مسجد الحرام اور مسجد نبوی کی وسعت کے منصوبے کی تحت تعمیر نو اور ان کے ڈیزائن بنانے والے شخص کمال محمد اسماعیل ہیں جو سنہ 1908 میں پیدا ہوئے تھے۔ وہ مصر کے ہائی سکول اور بعد ازاں رائل کالج آف انجینئرنگ سے گریجویشن کرنے والے سب سے کم عمر طالبعلم تھے۔ کمال محمد اسماعیل رائل کالج سے تعلیم حاصل کرنے کے بعد اسلامی فن تعمیر کی تعلیم حاصل کرنے یورپ گئے اور وہاں سے انھوں نے اسلامی فن تعمیر میں ڈاکٹریٹ کی ڈگری حاصل کی۔ وہ پہلے انجینئر تھے جنھوں نے حرمین شریفین کے مجموعی ڈیزائن، توسیع کے منصوبے کی تعمیر نو کا چارج سنبھالا۔ ڈاکٹر اسماعیل کو شاہ فہد نے مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کی مساجد کے توسیعی منصوبے کی نگرانی اور ڈیزائن کرنے کو کہا تھا۔

محمد کمال نے الیکٹرک گنبد، سنگ مرمر کے ٹھنڈے فرش اور فرش کو ڈھانپنے والی بڑی بڑی چھتریوں کو متعارف کرانے کے لیے اپنے تجربے کا استعمال کیا۔ یہ آرکیٹیکچرل ڈیزائن منفرد تھا جس نے سعودی عرب کے گرم موسم میں لاکھوں عازمین حج کو راحت فراہم کی۔ اسلامی فن تعمیر میں مہارت اور وسیع تجربہ رکھنے کے باوجود انھوں نے مسلمانوں کے سب سے مقدس مقامات کی توسیع کے منصوبے اور ڈیزائن کے لیے کام کرتے ہوئے ایک روپیہ بھی بطور معاوضہ لینے سے انکار کیا تھا۔

سعودی عرب کے بادشاہ شاہ فہد اور مسجد الحرام اور مسجد نبوی کی توسیع کے لیے کام کرنے والی تعمیراتی سعودی عرب کی بڑی کمپنی بن لادن کی طرف سے انھیں اس مشکل اور طویل کام کا معاوضہ ادا کرنے کی کوششوں کے باوجود انھوں نے اپنے انجینئرنگ ڈیزائن اور تعمیراتی نگرانی کے لیے کوئی رقم لینے سے انکار کر دیا تھا۔ انھیں جب حکام کی جانب سے اس کام کے عوض معاوضہ لینے کا کہا گیا تو انھوں نے جواب دیا تھا کہ 'میں دنیا کے مقدس ترین مقامات پر اپنے کام کے پیسے کیوں لوں، میں روز قیامت خدا کو کیا منھ دکھاؤں گا؟' انھوں نے اپنی نجی زندگی میں زیادہ تر وقت عبادت میں گزارا۔ جب انھوں نے مسجد الحرام اور مسجد نبوی کے ڈیزائن اور تعمیر نو کے معاہدے پر دستخط کیے تو اس وقت ان کی عمر 80 سال سے زیادہ تھی۔ اس کے بعد انھوں نے اپنی پوری زندگی مقدس مقامات پر کام کرتے ہوئے گزاری۔

کمال محمد اسماعیل نے 44 سال کی عمر تک شادی نہیں کی تھی۔ ان کی بیوی نے مرنے سے پہلے ایک بیٹے کو جنم دیا۔ کمال محمد نے اپنی زندگی کو عبادت کے لیے وقف کر دیا تھا۔ انھوں نے سو سال سے زیادہ عمر پائی اور ان کی وفات سنہ 2008 میں ہوئی۔ یہ بات بھی قابل توجہ ہے کہ ان کی تعمیر کردہ عمارتوں میں استعمال ہونے والا مواد نایاب ہے۔ محمد کمال اسماعیل کے فوب تعمیر میں جہاں مسجد الحرام اور مسجد نبوی کے ڈیزائن اور توسیع کا منصوبہ شامل تھا وہیں ان کی جانب سے اس فن تعمیر میں سنگ مرمر اور چھتریوں کے جدید استعمال نے حجاج کو جسمانی راحت بھی پہنچائی۔ اگر آپ کو ان مقدس مقامات کی زیارت نصیب ہوئی ہے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ سعودی عرب میں اگرچہ گرمی بہت ہے، لیکن مسجد الحرام کا فرش ٹھنڈا ہے اور اس کی فرش کے ٹھنڈے ہونے کی وجہ عمارت میں استعمال ہونے والا سفید سنگ مرمر ہے۔

ڈاکٹر کمال نے اس منصوبے کے لیے یونان جا کر یہ نایاب سنگ مرمر خریدا تھا۔ یہ اپنی غیر معمولی چمک اور سفید رنگ کے لیے جانا جاتا ہے اور گرم گھروں کو ٹھنڈا کرنے میں مدد کرتا ہے۔ جب مسجد نبوی کی تعمیر شروع ہوئی تو سعودی عرب کے بادشاہ نے ڈاکٹر کمال سے کہا تھا کہ وہ سفید سنگ مرمر کا استعمال کریں۔ ہر سال حج اور عمرہ کے فرائض ادا کرنے کے لیے آنے والے عازمین کی بڑھتی ہوئی تعداد کو مدنظر رکھتے ہوئے ان مساجد کی توسیع کی گئی تھی۔

# مختصر تعارف، سرگرمیاں، خصوصیات وامتیازات، عزائم اور ضروریات

ضلعی جمعیت اہل حدیث، سدھارتھ نگر یوپی مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند کی ایک ذیلی شاخ ہے، جو پورے ضلع میں جمعیت کے اہداف ومقاصد کی تکمیل کے لیے کوشاں ہے اور اپنے محدود وسائل کے ساتھ جماعت کی تعلیمی، دعوتی اور تنظیمی امور کا فریضہ انجام دے رہی ہے۔ اپنے مقاصد کی تکمیل کے لیے جمعیت مندرجہ ذیل میدانوں میں سرگرم ہے:

## ۱۔ دعوتی سرگرمیاں:

- جمعیت نے دعوتی عمل کو سہل اور آسان بنانے کے لیے پورے ضلع کو (۷) حلقوں میں تقسیم کر دیا ہے، ہر حلقہ اپنے اپنے دائرہ میں دعوتی کام کرتا ہے، ضلعی جمعیت کی سہ ماہی میٹنگوں میں حلقہ واری جمعیات کی دعوتی کارکردگی کا جائزہ پیش ہوتا ہے اور بہ وقت ضرورت جمعیت اپنی طرف سے امراء ونظمائے حلقہ کو ہدایات جاری کرتی ہے۔
- سالانہ دعوتی کانفرنس، علمی سیمینار اور حلقہ واری اور مقامی سطح پر دعوتی پروگراموں کا انعقاد۔
- مساجد میں قرآن وحدیث کے دروس کا اہتمام۔
- باتنخواہ مبلغین کے ذریعہ گاؤں میں دعوت وتبلیغ۔
- دعوتی کتب ولٹریچر کی تقسیم نیز مساجد میں دروس کے لیے کتابوں (تفاسیر قرآن وشروح احادیث) کی فراہمی۔
- ضلع میں منعقد ہونے والے جماعت کے دعوتی پروگراموں کی سرپرستی اور رہنمائی۔

## ۲۔ تعلیمی سرگرمیاں:

- ضلعی جمعیت اہل حدیث، سدھارتھ نگر ضلع کے اہل حدیث مکاتب کی اخلاقی سرپرستی کرتی ہے اور تعلیم وتربیت کے نظام کو بہتر بنانے کے لیے ان کی ہر ممکن رہنمائی کرتی ہے، ان اہداف کو پانے کے لیے جمعیت مندرجہ ذیل خدمات انجام دے رہی ہے۔
- ضلع کے ملحق تقریباً پانچ سو (۵۰۰) مکاتب ومدارس کی تنظیمی اور اخلاقی سرپرستی۔
- جمعیت کے ارگنائزرس کے ذریعہ ضلع کے ملحق مکاتب ومدارس کا تعلیمی وتربیتی معائنہ۔
- پورے ضلع میں مکاتب کی تعلیمی حالت کو بہتر بنانے کے لیے تعلیمی کنونشن اور ٹیچر ٹریننگ پروگرام کا انعقاد۔
- نظمائے مدارس سے رابطہ کر کے تعلیم میں بہتری لانے کی ہر ممکن کوشش۔
- بچوں کے اندر تعلیمی جذبہ ابھارنے اور ان کی صلاحیت اجاگر کرنے کے لیے تعلیمی مظاہروں ومسابقوں کا اہتمام۔
- مدارس کے طلبہ میں جوش وولولہ پیدا کرنے کے لیے حفظ قرآن کریم وتجوید اور حفظ احادیث وغیرہ کے مسابقات کا اہتمام۔
- مکاتب کے اساتذہ کی تدریسی صلاحیت میں اضافہ کی غرض سے گاہے بگاہے امکانیات کے مطابق ٹیچر ٹریننگ پروگرام کا اہتمام۔
- تعلیمی بیداری لانے کے مقصد سے مدارس ومکاتب کے ذمہ داران کو تبادلۂ خیالات کی دعوت۔

## ۳۔ تنظیمی عمل:

- پورے ضلع میں تقریباً سوا تین لاکھ سے زائد سلفی اخوان کو جوڑنے کے لئے مقامی طور پر جمعیت سازی۔
- ضلع کے تمام اہل علم، اہل قلم، اہل ثروت اور ائمہ ودعاۃ کو باہم جوڑنے اور ان کے درمیان رابطہ قائم کرنے کی کوشش۔
- ضلع کے تمام مدارس ومساجد کی ڈائرکٹری کی تیاری۔
- صوبائی جمعیت اور مرکزی جمعیت کے پروگراموں اور منصوبوں کو عملی جامہ پہنانے میں ہر طرح کا تعاون۔
- تمام حلقہ واری جمعیات ومقامی جمعیات کو منظم وفعال بنانے کی ہر ممکن کوشش۔

## ۴۔ تربیتی کردار:

- جمعیت اہل حدیث مدارس کے اساتذہ، علماء ودعاۃ اور فارغین جامعات کی تدریسی صلاحیت بڑھانے اور ان میں دعوتی اسپرٹ پیدا کرنے اور ایک دوسرے کے تجربے سے باہمی فائدہ حاصل کرنے کی غرض سے تربیتی پروگرام کرتی ہے۔
- حساس اور اہم موضوعات پر عوام وخواص اور مدارس ومکاتب کے ذمہ داران کو تبادلۂ خیالات کی دعوت۔

## ۵۔ رفاہی خدمات:

- جمعیت کی کوشش ہے کہ ضلع کے اندر موجود غرباء ومساکین کی مدد کی جائے، ایتام کی کفالت، بیواؤں کی سرپرستی اور بیماروں اور مصیبت زدہ مسلمانوں کا تعاون کیا جائے اور ناگہانی آفات کے شکار لوگوں کی غم گساری کی جائے، اس کے لیے ضلعی جمعیت کے زیر اشراف بیت المال کے قیام کا منصوبہ تیار ہے، احباب جماعت سے بھرپور تعاون کی درخواست ہے۔

## ۶۔ خصوصیات وامتیازات:

- اسلام کی صحیح تعبیر وتشریح۔
- توحید خالص کی دعوت اور امت کو شرک وبدعات سے بچانے کی کوشش۔
- عقائد واعمال دونوں میں اعتصام بالکتاب والسنۃ کی دعوت، اختلاف کے وقت کتاب وسنت پر اعتماد وانحصار۔
- تمام امور ومعاملات میں اعتدال کی دعوت۔
- باطل افکار ونظریات کی تردید اور اسلام کے خلاف پیدا کیے گئے شکوک وشبہات کا ازالہ۔
- قبولیت اخبار وآثار میں تحقیق وتنقیح۔
- انبیائے کرام اور سلف صالحین کے منہج دعوت کا اتباع۔
- معاشرتی برائیوں کا استیصال۔

## عزائم ومنصوبے اور اہم ضروریات:

- دعوتی سرگرمیوں کو تیز تر کرنے کے لیے کم از کم پانچ دعاۃ کا تقرر۔
- دعوت وتبلیغ کے لیے وسائل حمل ونقل کی فراہمی۔
- صدر دفتر کی اصلاح ومرمت۔
- صدر دفتر کے لیے کمپیوٹر اور ضروری دفتری سامانوں کی فراہمی۔
- ضلعی سطح پر مساجد ومدارس کی ڈائریکٹری کی ترتیب۔
- ضلعی سطح پر علماء ودعاۃ اور خطباء کی فہرست سازی۔
- ضلع کی مساجد میں خطبات جمعہ کی تنظیم۔
- بعض اہم اور منہجی کتابوں کی طباعت واشاعت۔
- رفاہی خدمات کی انجام دہی کے لیے بیت المال کا قیام۔
- باقاعدہ لائبریری کا قیام اور اس کے لیے کتب کی فراہمی۔

## ضلعی جمعیت اہل حدیث ضلع سدھارتھ نگر

مولانا محمد ابراہیم مدنی
امیر ضلعی جمعیت اہلحدیث
ضلع سدھارتھ نگر

مولانا وصی اللہ مدنی
ناظم ضلعی جمعیت اہلحدیث
ضلع سدھارتھ نگر

# مدینہ کی تاریخی مساجد اور سیاحتی مقامات جو دیکھنے والوں کو اپنے سحر میں مبتلا کر لیتے ہیں

ہر سال لاکھوں مسلمان حج اور عمرے کے سلسلے میں مدینہ منورہ آتے ہیں جسے اسلام کا پہلا دارالخلافہ سمجھا جاتا ہے۔ مکہ کے بعد اس شہر کو اسلام کا دوسرا سب سے مقدس شہر مانا جاتا ہے جہاں پیغمبر اسلام کی تعمیر کردہ مسجد نبوی واقع ہے۔ سنہ 622 میں تعمیر کی گئی یہ مسجد آج بھی دنیا کی سب سے بڑی مساجد میں شمار کی جاتی ہے۔ اسی شہر میں اسلام کی پہلی مسجد 'مسجدِ قبا' بھی واقع ہے۔ اسلام کی آمد سے قبل اس شہر کا نام 'یثرب' تھا جو اپنی تجارتی اور جغرافیائی اہمیت کے لیے جانا جاتا تھا اور یہاں پہاڑ، میدان، نخلستان، سونے، چاندی اور تانبے کی کانیں تھیں۔ سعودی سیاحتی ویب سائٹ 'وزٹ سعودی' کے مطابق مسلمان اور غیرملکی بغیر کسی روک ٹوک کے مدینہ کے سیاحتی مقامات کا دورہ کر سکتے ہیں۔ اور ان مقامات میں اہم جبل اُحد، جبل ذباب، جبل الرماہ (آرچرز ہِل) اور جبل نور شامل ہیں۔ یہ تمام مقامات مذہبی اہمیت رکھتے ہیں۔ جبکہ مدینہ میں کئی میوزیم بھی واقع ہیں جہاں آپ اس شہر کی تاریخ پر نظر ڈال سکتے ہیں۔ ہم نے آپ کے لیے مدینہ کے بعض مقدس سیاحتی مقامات کی ایک فہرست تیار کی ہے۔

**مسجد قبا:** مسجد نبوی سے صرف ساڑھے تین کلومیٹر دور مذہب اسلام کی پہلی مسجد واقع ہے جس کی بنیاد خود پیغمبر اسلام نے رکھی۔ خیال ہے کہ پیغمبر اسلام نے مدینہ داخل ہونے سے قبل قبا میں چار روز گزارے تھے اور مسلمانوں کا یہ ایمان ہے کہ مسجد قبا میں نماز کی نیت سے جانے کا ثواب ایک عمرے کے برابر ہے۔ بہت سے لوگ اس کی منفرد فنِ تعمیر اور تاریخی اہمیت کی وجہ سے اس کا دورہ کرتے ہیں۔ سفید گنبد کے ساتھ اس کے 47 میٹر اونچے چار مینار ہیں جن میں سے پہلے مینار کی تعمیر کو حضرت عمر ابن عبدالعزیز سے منسوب کیا جاتا ہے۔

**حجاز ریلوے:** حجاز ریلوے کو 1900 میں تعمیر کیا گیا جو دمشق کو مدینہ سے ملاتی ہے۔ اس نے 1908 میں آپریٹ کرنا شروع کیا اور 1916 میں پہلی عالمی جنگ تک آپریشن جاری رہا۔ تاہم اسے نقصان پہنچا۔ مدینہ سے قریب ساڑھے تین گھنٹے کی مسافت پر واقع العلا میں یہ پرانے تجارتی مقامات میں سے ایک ہے۔

**مدائن صالح:** حجاز ریلوے سٹیشن کے قریب مدائن صالح یا الحجر قلعہ سعودی عرب کا یہ مقام یونیسکو کی عالمی آثار قدیمہ کی فہرست میں شامل ہے جہاں پہلی صدی کے دوران سلطنت نبطی کی باقیات پائی جاتی ہیں۔ سیاحوں کے لیے کھلے اس مقام پر 111 مقبرے ہیں جبکہ غاروں میں قدیم مصوری کے آثار ملتے ہیں۔

**عروہ بن الزبیر کا محل:** پہلی ہجری میں تعمیر ہونے والا یہ مقام اسلامی دور کے آغاز کی نشانیوں میں سے ہے جو مسجد نبوی سے قریب ساڑھے تین کلومیٹر دور ہے۔ اسے پتھروں سے تعمیر کیا گیا جن پر مٹی اور پلستر کی ایک تہہ ہے۔ کچھ منزلوں پر اینٹوں کی ٹائلیں اور آتش فشاں کا پتھر لگا ہوا ہے۔ یہاں تین بڑے باغات، پرانے دور کے کمرے اور کچن ہیں جبکہ پانی کا کنواں بھی موجود ہے جس کے بارے میں خیال ہے کہ مکہ سے آنے والے مسافر یہیں سے پانی پیا کرتے تھے۔

**مسجد قبلتین:** مدینہ منورہ کے علاقے بنوسلمہ میں واقع اس مسجد کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ دو ہجری کے دوران اسی مسجد میں نماز کے دوران تحویل قبلہ کا حکم ملا تھا۔ پیغمبر اسلام اور صحابہ نے نماز کے دوران اپنا رُخ یروشلم میں بیت المقدس کی بجائے مکہ میں خانہ کعبہ کی طرف کر لیا تھا۔ چونکہ اس مسجد میں ایک ہی نماز دو مختلف قبلوں کی جانب رُخ کر کے پڑھی گئی اس لیے اسے 'مسجد قبلتین' یعنی دو قبلوں والی مسجد کہا جاتا ہے۔ مسجد کا داخلی حصہ قبہ دار ہے جبکہ خارجی حصے کی محراب شمال کی طرف ہے۔ سلطنت عثمانیہ کے دور میں اس کی تعمیر نو ہوئی جبکہ تزئین و آرائش کا کام سعودی شاہ فہد بن عبدالعزیز کے دور میں ہوا۔

**البنت ڈیم اور خیبر:** خیبر میں آثار قدیمہ کے متعدد باقیات ہیں جہاں زائرین رُک کر ایک بار غور ضرور کرتے ہیں۔ اگرچہ تاریخی کہانیاں اس بارے میں مختلف ہیں کہ البنت ڈیم کیسے بنایا گیا لیکن اس سے ڈیم کی شان پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ البنت ڈیم، جسے صحبہ ڈیم کے نام سے بھی جانا جاتا ہے، کے بارے میں خیال ہے کہ یہ 3000 سال قبل شیبہ دور میں بنایا گیا تھا۔ یہ ڈیم یمن کے ماریب ڈیم سے ملتا جلتا ہے۔ اس کی مضبوط چٹانیں حرات خیبر کو دوسری طرف کے ڈیم کے پانی سے الگ کرتی ہیں۔ ڈیم کے سامنے کھڑے ہو کر آپ محسوس کریں گے کہ آپ ڈیم کی وسعت کے مقابلے میں کتنے کم ہیں، کیونکہ یہ 50 میٹر اونچا، 250 میٹر لمبا اور 10 میٹر چوڑا ہے۔ ڈیم کے آس پاس کے علاقے کی نوعیت دیگر علاقوں سے مختلف ہے۔ یہاں کھجور اور دیگر پھلوں کے درخت موجود ہیں۔ ڈیم کی ساخت میں جو چیز آپ کی توجہ حاصل کرے گی وہ یہ ہے کہ اس میں پانی نکالنے کے لیے دروازے نہیں ہیں اور اس کی سیڑھیاں پتھر سے بنی ہیں جسے لوگ ڈیم سے نیچے اترنے کے لیے استعمال کرتے ہوں گے یا یہ پانی کی پیمائش کا ایک طریقہ ہو سکتا ہے۔ اس ڈیم کا کچھ حصہ منہدم ہو چکا ہے۔ ڈیم کی طرف جانے والی سڑک پکی ہے جس سے گاڑیوں تک رسائی آسان ہے۔

**مسجدِ علی:** مسجد فتح کے علاقے میں واقع علی ابن ابی طالب مسجد مدینہ منورہ کے زائرین کے لیے ایک ایسی جگہ ہے جو اسلامی ثقافتی ورثے کو ظاہر کرتی ہے۔ اسے 706 سے 712 کے دوران تعمیر کیا گیا جس کی آخری تزئین و آرائش 1990 میں شاہ فہد ابن عبدالعزیز آل سعود کے دور میں ہوئی تھی۔ اس کے سات گنبد ہیں۔ خیال ہے کہ پیغمبر اسلام نے اس مقام پر نماز عید ادا کی تھی اور پیغمبر اسلام کی وفات کے بعد حضرت علی نے بھی یہاں عید کی نماز پڑھی تھی۔

**جنت البقیع:** جنت البقیع مدینہ منورہ میں سب سے قدیم اسلامی قبرستان ہے۔ یہاں اصحابِ، اہلِ بیتِ اور کئی شخصیات مدفون ہیں۔ بقیع اس جگہ کو کہتے ہیں جہاں جنگلی پیڑ پودے پائے جاتے ہوں۔ قبرستان کے شمال، مشرق اور مغربی اطراف میں تین داخلی دروازے ہیں۔ مسجد نبوی شریف کی آخری توسیع میں اس قبرستان اور مسجد نبوی کے درمیان مکانات کو منہدم کر دیا گیا تھا۔ مسجد نبوی شریف کے مشرقی سمت میں اب یہ بقیع قبرستان مسجد نبوی شریف کے خارجی صحن سے مل چکا ہے۔

15
23RD SEPTEMBER 2024
9968566831 @siyasimanzar
website: siyasimanzar.com
سیاسی منظر
सियासी मंज़र
روزنامہ
دھلی
94th
SAUDI NATIONAL DAY
ON THE OCCASION OF THE
94th Saudi National Day
بمناسبة اليوم الوطني للمملكة العربية السعودية
We Extends Our Warm Greetings and Heartiest
Congratulations to
H.M. King Salman bin Abdul Aziz Al Saud
(The Custodian of the Two Holy Mosques)
H.R. H. Mohammad bin Salman Al Saud
(The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.)
H.E. Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas
(Chargé d' Affaires of the Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India )
& H. E. Consular, Culture Attache, Medical Attache, Military Attache, Commercial Attache in India & Consul General in Mumbai
& all brothers Royal Embassy of Saudi Arabia New Delhi & Royal Consulate in Mumbai
His Excellency
Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas
Chargé d' Affaires of the
Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India
His Royal Highness
Mohammad bin Salman Al Saud
The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.
His Majesty King
Salman bin Abdul Aziz Al Saud
Custodian of the Two Holy Mosques
نحلم ونحقق
اليوم الوطني السعودي 94
VISION رؤية
2030
المملكة العربية السعودية
KINGDOM OF SAUDI ARABIA
ITS
ITTIHAD TRAVEL SERVICES
Haj & Umrah Tour Packages
International & Domestic Air Tickets & Visa Services
IATA
Mufti Wasiullah
Propriter
Building No.9 , Basement, Sabir Apartmen, Nizamuddin West, New Delhi-110013 (India)
E-mail : ittihadtravel@gmail.com, Mob : +91-8459510251, :+91-9355228822
VISION رؤية
2030
المملكة العربية السعودية
KINGDOM OF SAUDI ARABIA
ON THE OCCASION OF THE
94th Saudi National Day
بمناسبة اليوم الوطني للمملكة العربية السعودية
نحلم ونحقق
اليوم الوطني السعودي 94
We Extend Our Warm Greeting and Heattiest
Congratulations to
H.M. King Salman bin Abdul Aziz Al Saud
(Custodian of the Two Holy Mosques)
H.R. H. Mohammad bin Salman Al Saud
(The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.)
His Royal Highness
Mohammad bin Salman Al Saud
The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.
His Majesty King
Salman bin Abdul Aziz Al Saud
Custodian of the Two Holy Mosques
Al Habibi Tours
Syed Mohammad Waris Habibi
Propriter
Add. Shazade Market Karamat ki Chauki Kareli Alld U.P.
Mob. 9919453142, 9452836301, 9454079991
E-mail: syedwaris340@gmail.com
His Excellency
Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas
Chargé d' Affaires of the
Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India

# سعودی عرب انسانیت اور امن وشانتی کی ایک مثالی مملکت

## بانی مملکت شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ سے لے کر اب تک سعودی حکومت کی

# اسلامی وانسانی خدمات ناقابل فراموش

عبدالحکیم عبدالمعبود مدنی
شیخ الحدیث جامعہ رحمانیہ
کاندیولی، ممبئی

**سعودی** عرب دنیا کے نقشے میں ایک مضبوط ومستحکم ملک ہونے کے ساتھ اپنی امن پسندی اور انسانیت نوازی کے لیے مشہور ومعروف ہے ۔یہ عالم اسلام اور عالم عرب کی ایک طاقتور اسلامی ،انسانی ،عدل وانصاف کی حکمرانی اور امن وشانتی کی نمائندگی کرنے والی مثالی مملکت ہے۔یہاں ہر سو امن وامان کا دور دورہ اور اور عدل وانصاف کا غلبہ ہے ۔سعودی حکومت نے حالیہ برسوں میں تعلیم ،صحت اور ٹیکنالوجی کے میدان میں بے مثال ترقی کے ساتھ انسانیت وشانتی کے فروغ اور اپنے مواطنین ومقیمین کی فلاح وبہبود کے لیے ہر محاذ پر قابل قدر کامیابی حاصل کی ہے،دہشت گردی کے خاتمہ اور پوری دنیا میں امن وسلامتی قائم کرنے میں اس مملکت کی کاوشیں بے مثال ہیں ۔اسکی تاسیس وقیام کی تاریخ پر ایک طائرانہ نگاہ ڈالی جائے تو معلوم پڑتا ہے کہ اس کے بانی یوں تو شاہ عبدالعزیز بن عبدالرحمن آل سعود ہیں جو 15 جنوری 1877ء کو پیدا ہوئے تھے مگر اس سلطنت کے قیام کی جدوجہد کا آغاز 18 ویں صدی میں ہی ہوگیا تھا،اس زمانے میں نجد میں چھوٹی چھوٹی ریاستیں اور حکومتیں قائم تھیں اور ہر ریاست کا الگ الگ حکمران ہوتا تھا۔1725ء میں آل سعود خاندان کے سربراہ امیر سعود بن محمد بن مقرن رحمہ اللہ کی وفات ہوئی ،امیر سعود بن محمد رحمہ اللہ کے چار صاحبزادے تھے جنھوں نے اس عزم کا اظہار کیا کہ وہ نجد میں ایک مثالی اسلامی سلطنت قائم کریں گے۔امیر سعود بن محمد رحمہ اللہ کے سب سے بڑے صاحبزادے کا نام محمد بن سعود تھا۔ وہ درعیہ کے حکمران بنے اور انھوں نے اس علاقے کے معروف مصلح اور بے باک عالم دین شیخ الاسلام محمد بن عبدالوہاب رحمہ اللہ کی مدد سے درعیہ میں اپنی حکومت قائم کی اور آہستہ آہستہ اسے مستحکم کرنا شروع کیا۔امیر محمد بن سعود اور شیخ محمد عبدالوہاب رحمہ اللہ کے درمیان 1745ء میں ایک تاریخی ملاقات ہوئی جس میں دونوں نے عہد کیا کہ اگر کسی وقت امیر محمد بن سعود نجد وحجاز میں اپنی حکومت قائم کرنے میں کامیاب ہوئے تو وہاں وہ شیخ محمد بن عبدالوہاب رحمہ اللہ کے توسط سے صحیح اسلامی عقائد کو رائج کریں گے۔1765ء میں امیر محمد بن سعود اور 1791ء میں شیخ محمد بن عبدالوہاب کی وفات ہوگئی۔ اس وقت تک جزیرہ نما عرب کے بیشتر علاقے پر آل سعود خاندان کی حکمرانی قائم ہوچکی تھی ۔امیر محمد بن سعود رحمہ اللہ کے بعد امام عبدالعزیز علاقے کے حکمران بنے مگر 1803ء میں انھیں قتل کردیا گیا۔امام عبدالعزیز کے بعد ان کے بیٹے امیر سعود بن عبدالعزیز حکمران بنے جو 1814ء میں وفات پا گئے۔ امیر سعود کے بیٹے عبداللہ ایک بڑے عالم دین بھی تھے۔ان کے دور حکمرانی میں ان کے علاقے کا ایک بڑا حصہ ان کے ہاتھ سے نکل گیا اور درعیہ سلطنت عثمانیہ کے زیر نگیں آ گیا۔امام عبداللہ بن سعود قیدی بنا لیے گئے اور انھیں استنبول لے جا کر پھانسی دیکر سزائے موت دے دی گئی۔مگر جلد ہی ان کے بھائی مشاری بن سعود اپنی حکومت واپس لینے میں کامیاب ہوگئے مگر وہ زیادہ عرصے تک حکمرانی نہ کر سکے اور ان کا علاقہ دوبارہ سلطنت عثمانیہ کے قبضے میں چلا گیا۔اس کے بعد اُن کے بھتیجے شہزادہ ترکی بن عبداللہ ریاض کو فتح کرنے میں کامیاب رہے، جس پر وہ 1824ء سے 1835ء تک برسر اقتدار رہے۔اگلی کئی دہائیوں تک جزیرہ نما عرب پر تسلط کے لیے مصر،سلطنت عثمانیہ اور دیگر عرب قبائل میں تصادم ہوتے رہے۔اس خاندان کے ایک حکمران امام عبدالرحمن تھے، جو 1889ء میں بیعت لینے میں کامیاب ہوئے۔امام عبدالرحمن کے بیٹے شاہ عبدالعزیز تھے جو ایک مخلص، توحید پرست، بہادر، بیباک، نڈر اور مہم جُو شخصیت تھے، 1900ء میں انھوں نے اپنے والد کی زندگی میں ہی ان کی کھوئی ہوئی سلطنت واپس لینے اور اسے وسعت دینے کی کوششیں شروع کر دیں۔1902ء میں انھوں نے ریاض شہر واپس فتح کرلیا اور اسے اپنی امارت کا دارالحکومت قرار دیا۔اور اسی طرح یکے بعد دیگرے فتوحات کا سلسلہ جاری رکھتے ہوئے انھوں نے الاحساء، قطیف اور نجد کے متعدد علاقوں کو بھی اپنی امارت میں شامل کرلیا۔سلطنت عثمانیہ کے آخری دور میں حجاز پر (جس میں مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے علاقے شامل تھے) شریف مکہ حسین کی حکمرانی تھی، جنھوں نے 5 جون 1916ء کو ترکی کے خلاف بغاوت کا اعلان کر دیا۔ حسین کو نہ صرف عربوں کے مختلف قبائل کی بلکہ برطانیہ کی تائید بھی حاصل تھی۔ 7 جون 1916ء کو شریف مکہ حسین نے حجاز کی آزادی کا اعلان کیا۔21 جون کو مکہ پر ان کا قبضہ مکمل ہوا اور 29 اکتوبر کو انھوں نے پورے عرب کا حکمران ہونے کا باضابطہ اعلان کر دیا۔ساتھ ہی انھوں نے تمام عربوں کو دعوت دی کہ وہ ترکوں کے خلاف جنگ کا اعلان کریں۔15 دسمبر 1916ء کو حکومت برطانیہ نے حسین کو شاہ حجاز تسلیم کرنے کا اعلان کر دیا۔اسی دوران امیر عبدالعزیز ابن عبدالرحمن آل سعود نے مشرقی عرب کا ایک بڑا حصہ مسخر کرلیا اور دھیرے دھیرے حجاز کی طرف رخ کرنا شروع کر دیا، چنانچہ 5 ستمبر 1924ء کو انھوں نے حجاز کو بھی فتح کرلیا۔حجاز کے علاقے میں قتل وغارت اور لوٹ کھسوٹ مچی تھی اس لئے حجاز کی عوام نے نیک اور صالح شخص امیر عبدالعزیز بن عبدالرحمن کا ساتھ دیا اور شریف مکہ شاہ حسین نے حکومت سے دست بردار ہو کر اپنے بیٹے علی کو شاہ حجاز بنا دیا۔مگر امیر عبدالعزیز کی بڑھتی ہوئی پیش قدمی اور عوامی مقبولیت وتایید کے باعث انھیں بھی اپنا تخت چھوڑنا پڑا۔13 اکتوبر 1924ء کو شاہ عبدالعزیز نے مکہ معظّمہ بھی فتح کرلیا۔5 دسمبر 1925ء کو انھوں نے مدینہ کا اقتدار بھی حاصل کرلیا۔جسکی وجہ سے 19 نومبر 1925ء کو شریف مکہ علی نے اقتدار سے مکمل دستبرداری کا اعلان کیا اور یوں جدہ بھی شاہ عبدالعزیز کے زیر نگیں ہوگیا۔ 8 جنوری 1926ء کو شاہ حجاز عبدالعزیز ابن عبدالرحمن آل سعود نے ایک خصوصی تقریب میں مملکت نجد وحجاز کے مکمل اختیارات سنبھالنے کا اعلان کردیا۔شاہ عبدالعزیز کی طاقت

اور مقبولیت کے پیش نظر 20 مئی 1927ء کو برطانیہ نے تمام مقبوضہ علاقوں پر جو اس وقت مملکت حجاز ونجد کہلاتے تھے انکی حکمرانی کو تسلیم کر لیا۔ پورے نجد وحجاز پر مکمل حکمرانی اور کنٹرول کے بعد ایک ایسے نام کی حاجت محسوس ہوئی جو صدیوں کی جد جہد، اور خاندان کی قربانیوں کا عکس جمیل ہو، چنانچہ 23 ستمبر 1932ء کو شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ نے اپنی حکومت کا نام 'المملکۃ العربیہ السعودیہ' رکھ دیا۔ جسے پوری دنیا نے تسلیم کرلیا۔ شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ نے اسے قرآن وسنت کے مطابق چلانے اور خلافت راشدہ کی طرز حکمرانی کی طرح آگے لے جانے کا اعلان کر دیا، حدود وقصاص کا نفاذ شروع ہوگیا، توحید وسنت کا چرچا عام ہوگیا، ہرطرف عدل و انصاف کا بول بالا ہونے لگا اور اس طرح پورے حجاز اور نجد کے علاقوں میں پھیلی ہوئی شرک وبدعت اور سماجی انارکی کا خاتمہ ہوا اور مکمل طریقے سے پوری سلطنت میں ہرسو امن وامان اور شانتی واطمینان کا بول بالا ہوگیا، قرآن وسنت کی بالادستی اور توحید کی حقیقی دعوت اور اخلاص, وایمانداری نیز عدل وانصاف کی حکمرانی کی وجہ سے اللہ تعالی نے ریگستان کے اس علاقے کو لالہ زار کر دیا اور دیکھتے دیکھتے ہرطرف پٹرول کے ذخائر کی نشاندہی ہونے لگی جسکی وجہ سے 1933ء میں شاہ عبدالعزیز نے کیلیفورنیا پٹرولیم کمپنی کے ساتھ تیل نکالنے کا معاہدہ کیا۔ ابتدائی چند برس جدوجہد میں بسر ہوئے مگر 1938ء میں جب کیلیفورنیا پٹرولیم کمپنی کے ماہرین ناکام ہوکر ملک لوٹنے ہی والے تھے کہ اچانک ایک کنویں سے خزانہ ابل پڑا اور اتنا تیل

نکلا کہ جس پر وہ ماہرین خود بھی دنگ رہ گئے۔ یہ واقعہ نہ صرف سعودی حکمرانوں اور کیلیفورنیا کمپنی کے لیے حیران کُن تھا بلکہ پورے جزیرہ نما عرب کے لیے ایک معجزہ تھا۔ تیل کی دریافت نے سعودی عرب کو معاشی طور پر زبردست استحکام بخشا اور مملکت میں خوشحالی کا دور دورہ ہو گیا۔ 9 نومبر 1953ء کو شاہ عبدالعزیز بن عبدالرحمن آل سعود وفات پا گئے۔ رحمہ اللہ وغفرلہ۔ انکے بعد یکے بعد دیگرے انکے جہاندیدہ اور نیک وصالح بیٹے حکمراں بنتے رہے، موجودہ حکمران شاہ عبدالعزیز کے لائق وفائق بیٹے شاہ سلمان اور انکے جواں سال ولی عہد شہزادہ محمد بن سلمان آل سعود -ایدھم اللہ- نے تو ہر میدان میں بلندیوں کے جھنڈے گاڑ دئے ہیں اور تیل کی قدرتی دولت پر انحصار نہ کرتے ہوئے ویژن 2030ء کے ذریعہ معاشی استحکام کے دوسرے ذرائع تلاش کرنے کا ھدف مقرر کیا ہے جسکے نتیجہ میں ملک معاشی ترقی کے ساتھ ہر میدان میں بلندیوں کو چھو رہا ہے اور اپنی ہمہ جہت اسلامی سوچ اور انسانی خدمات کی وجہ سے صف اول میں شمار کیے جانے لگا ہے اور اگر کچھ نہ بھی ہو تو حجاج کرام کی صحیح معیاری خدمت اور حرمین شریفین کی اعلی

تعمیر وتوسیع ہی انکی نیک نامی اور سلطنت کی شہرت کے لئے کافی ہے۔ آج سعودی عرب پوری دنیا میں امن وسلامتی کے قیام کے ساتھ ارھاب ودھشت گردی کی تمام شکلوں کو مٹانے اور انسانیت واخلاق مندی کی بنیادوں کو مضبوط کرنے اور پوری دنیا میں دعوت توحید کو عام کرنے میں اپنی ایک شناخت اور مثال رکھتا ہے، اور حقیقت کی نگاہ سے دیکھا جائے تو سعودی عرب ایک مثالی مملکت اور پوری دنیا کے مسلمانوں کے دلوں کی ایک دھڑکن بن چکا ہے، لاکھوں لوگ وہاں روزگار اور تجارت سے جڑے ہوئے ہیں، اور عالم عرب واسلام بلکہ پوری دنیا پر آنے والی قدرتی آفات ومصائب میں سعودی حکومت اور اسکے حکمران سب سے پھلے مدد کے لئے ہاتھ بڑھاتے ہیں۔ پوری دنیا میں آنے والے زلزلے، حوادث اور طوفانوں سے تباہ حال انسانیت کی مدد میں سعودی عرب اور ان کی خدمات سر فہرست ہیں۔ غزہ اور فلسطین کے مظلوم مسلمانوں کی مالی امداد اور اسی طریقے سے مراکش، ترکی اور دیگر ممالک میں آئے ہوئے زلزلے، سیلاب اور دیگر حوادث کے وقت نیز ہمارے وطن عزیز ہندوستان میں لاک ڈاؤن اور کرونا کی مہاماری کے وقت آکسیجن کی فراہمی جیسے

انسانی اعمال آب زر سے لکھے جانے کے قابل ہیں۔ اللہ کرے انکے سخی دل اور توحید پرست حکمراں دنیا کی قیادت وسیادت میں اور آگے بڑھیں اور خیر وانسانیت اور دعوت توحید سنت کا کام پوری دنیا تک اسی طرح پھونچتا رہے۔ چونکہ 23 ستمبر 1932ء میں شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ نے نجد وحجاز کے علاقوں کو متحد کر کے مملکت سعودی عرب نام رکھ کر پوری دنیا میں اسے تسلیم کروایا تھا اسی لیے اس دن کو الیوم الوطنی یعنی قومی دن مقرر کر دیا گیا، اسی مناسبت سے ہر سال 23 ستمبر کو مختلف قسم کی تقریبات اور ضیافتی محفلوں کا اہتمام کیا جاتا ہے تاکہ تاریخ کو یاد کیا جاسکے۔ ہندوستان کے معروف داعی اور جامعہ رحمانیہ کاندیولی، ممبئی کے شیخ الحدیث مولانا عبدالحکیم مدنی نے سعودی نیشنل ڈے کی مناسبت پر سعودی عرب کے مخلص حکمرانوں اور وہاں کے تمام عوام وخواص کو مبارکبادی دیتے ہوئے اللہ سے دعا کی ہے کہ وہ مملکت کی حفاظت فرمائے اور اسکی خدمات وقربانیوں کا بہترین بدلہ انھیں دنیا وآخرت میں عطا فرمائے اور اس کا جھنڈا ہمیشہ لہراتا، چمکتا اور آسمان کی بلندیوں کو چھوتا رہے۔

❑❖❑

عبدالمعین عبدالوہاب المدنی

مملکت سعودی عرب جزیرہ نمائے عرب کے ۸۰ فیصد رقبے پر مشتمل ہے، متحدہ عرب امارات، عمان اور یمن کے ساتھ منسلک ملک کی سرحدوں کا بڑا حصہ غیر متعین ہے اس لئے ملک کا عین درست رقبہ اب بھی نا معلوم ہے سعودی حکومت کے اندازوں کے مطابق مملکت کا ۲۲ لاکھ ۱۷ ہزار ۹۴۹ مربع کیلومیٹر ہے، سعودی عرب رقبے کے لحاظ سے دنیا کے ۱۵ بڑے ملکوں میں شمار ہوتا ہے۔ مملکت کا جغرافیہ مختلف نوعیت کا حامل ہے، غربی ساحلی علاقہ (التہامۃ) سے زمین سطح سمندر سے بلند ہونا شروع ہوتی ہے اور ایک طویل پہاڑی سلسلے (جبل حجاز) تک جاملتی ہے، جس کے بعد سطح مرتفع ہے، جنوب مغربی عسیر خطے میں پہاڑوں کی بلندی ۳ ہزار میٹر تک ہے اور یہ ملک کے سب سے زیادہ سرسبز اور خوشگوار موسم کا حامل علاقہ ہے یہاں طائف اور ابہا جیسے تفریحی مقامات قائم ہیں، خلیج فارس کے ساتھ ساتھ قائم مشرقی علاقہ بنیادی طور پر پتھریلا اور ریتیلا ہے، معروف علاقہ ''مربع الخالی'' ملک کے جنوبی خطے میں ہے اور صحرائی علاقہ کے باعث یہاں آبادی تقریباً نہ ہونے کے برابر ہے۔ مملکت کا تقریبا تمام حصہ صحرائی و نیم صحرائی علاقے پر مشتمل ہے اور صرف ۲ فیصد رقبہ قابل کاشت ہے بڑی آبادیاں صرف مشرقی اور مغربی ساحلوں یعنی ہفوف اور بریدہ جیسے نخلستانوں میں موجود ہیں، یہاں سال بھر بہنے والا کوئی دریا یا جھیل موجود نہیں ہے۔ مملکت سعودی عرب کے قیام کا اعلان ۲۳/ستمبر ۱۹۳۲ء میں ہوا اور اس کے موموجودہ دستور حکومت کی منظوری ۳۱/جنوری ۱۹۹۲ء میں ہوئی (دیکھئے: سعودی عرب آزادہ دائرہ المعارف/ویکیپیڈیا) جغرافیائی اعتبار سے یہ مشرق وسطی کا سب سے بڑا ملک ہے، اس کی سرحدیں سات مذکورہ ممالک اور تین آبی اجسام (خلیج عربی، بحر احمر، اور خلیج عقبہ) سے ملتی ہیں محل وقوع کے علاوہ درج ذیل حقائق سعودی عرب کی خصوصیات کو عالم اسلام ہی نہیں پوری دنیا میں منفرد مقام عطا کرتے ہیں، چنانچہ سعودی عرب کی تاسیس جن جیالوں، دانشوروں اور بالغ نظروں کے ہاتھوں ہوئی تھی انہوں نے اس کی تاسیس خالص کتاب وسنت کی بنیادوں پر کیا تھا اور ان میں وہ تمام صلاحیتیں بدرجہ اتم موجود تھیں جو ایک اسلامی ملک کے قیام کے لئے مطلوب ہیں، اس ملک کی تاسین کے پس پردہ ان کا بس ایک ہی مقصد تھا کہ اسلامی مصالح بروئے کار لائے جائیں اور تمام تر مفاسد کا ازالہ

کیا جائے، تا کہ دنیا اور اس کے باشندے چین وسکون سے زندگی گذار سکیں، چنانچہ انہوں نے اس مقصد کے حصول کے لئے انتھک جدوجہد کیا اور آنے والے دنوں میں ان کی یہ کاوشیں رنگ بھی لائیں، ملک، رعایا، امن ہر چیز پر اس کے اچھے اثرات مرتب ہوئے گرچہ بعد کے ایام میں مفسدین، ملحدین کی طرف سے ان کے نصب العین اور طریقہ حکومت پر چھینٹا کشی کی جاتی رہی، تاہم یہ حکومت جن خصوصیات کی حامل رہی ہیں اس مضمون میں اختصار کے ساتھ اسے ذکر کر رہا ہوں:

**(۱) قابلیت وصلاحیت:** اس ملک کی قابلیت وصلاحیت مختلف اعتبار سے مسلم ہے، بہت سی آندھیاں آئیں، اور مختلف طرح کے طوفان ملکی وبین الاقوامی سطح پر ابھرے لیکن اس ملک میں یہ صلاحیت رہی کہ اس نے سب کو بڑی ہی خوش اسلوبی سے برداشت کرلیا، کھجور کے ایک درخت کے مانند اپنی جڑوں پر مضبوطی کے ساتھ کھڑا رہا اسے کوئی اکھاڑ نہیں سکا جبکہ دیگر ممالک کی چولیں ہل گئیں، ان کا جغرافیہ بدل گیا، ان کے اہداف اور تشخص میں تبدیلی آگئی، ان کی تہذیب اور زبان تک میں تبدیلی آگئی، قیادتیں تبدیل کیا ہوئیں انہوں نے اپنے نقوش بدل دئے، لیکن یہ ملک سلف صالحین کے منہج پر روز اول سے مضبوطی کے ساتھ قائم ودائم رہا، اس ملک نے اپنی خداداد صلاحیت کو ہر محاذ پر اجاگر کیا، اور اسلامی وانسانی ذمہ داری کو ہر اس جگہ نبھایا جہاں کسی بھی طرح مسلم امت کو فائدہ پہنچانا مقصود تھا۔ بلکہ یوں کہہ لیں کہ ان تمام تر انسانی خدمات کو بوجہ اکمل نبھانے میں اپنے جیسے دیگر تمام تر مسلم ممالک پر سبقت حاصل رہی ہے۔ عام مسلمانوں کو وہ کسی بھی ملک میں ہوں فائدہ پہنچانے میں تمام تر علمی وتعلیمی نیز صحت عامہ اور آبادکاری میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا، علم ودعوت کے قافلوں کی قیادت کیا۔ مساجد کی تعمیر و آبادکاری میں حصہ لیا، اسلامی مراکز قائم کئے، مظلوموں اور بے یار ومددگار لوگوں کا پورا پورا تعاون کیا ہے، اگر کوئی انسانی آبادی آفتوں، زلزلوں اور سیلاب کا شکار ہوئی تو وہاں کیلئے اپنے سخاوت کے دروازے کھول دئے، وہاں امن واستقرار کے لئے پوری کوشش کیا، ان کے حقوق کی بازیابی کیلئے آواز اٹھائی، تا کہ لوگ عزت وسکون کی زندگی جی سکیں۔ وہیں حرمین شریفین اور حجاج کی ایسی بے مثالی خدمت کیا جس کی تاریخ میں کوئی نظیر نہیں ملتی۔ اس ملک کی ایک خاص قابلیت اور صلاحیت یہ ہے کہ اگر مسلمان کسی ملک میں مظلوم، مجبور، اور مقہور ہیں، تو یہ ملک ان کی خیر گیری میں قطعاً پیچھے نہیں رہتا ہے۔ مختصر یوں کہہ لیں کہ سیاسی، سماجی، اقتصادی، دینی قائدانہ کردار ہر اعتبار سے اس ملک میں یہ صلاحیت اور قابلیت ہے کہ اس کی تعریف کی جائے، اس کی ترقی وبہبود کے لئے اللہ کی بارگاہ میں دعا کیا جائے کیونکہ یہ ملک مہبط وحی ہے، اور حرمین شریفین کی نگہداشت انہیں کے ہاتھوں میں ہے۔

**(۲) صالح قیادت:** اس ملک کی سب سے خاص اور بڑی خصوصیت یہ ہے کہ اسے صالح قیادت میسر ہے، اس کے اہداف ومقاصد میں صالحیت جھلکتی ہے، منہج ومسلک میں صالحیت ہے، آپسی الفت ومحبت کی فضا پیدا کرنے میں صالحیت ہے، یہاں کوئی فرقہ بندی نہیں ہے، ہر طرح کے انشقاق اور کھینچا تانی سے یہ ملک پاک ہے، یہاں کوئی ہنگامہ اور جمہوریت نہیں ہے، یہاں نہ تو تقلبات ہیں اور نہ ہی سازشیں ہیں، کرسی کا جھگڑا نہیں ہے، وزارتوں کے بٹوارے میں کوئی اختلاف نہیں ہے، ساری بستیاں خواہ وہ گاؤں کی شکل میں، قصبوں کی شکل میں یا ریاستوں کی شکل میں ہوں سب باہم شیر وشکر سے زندگی گذارتے ہیں، مناصب کا تبادلہ بلا کسی اختلاف اور نزاع کے منضبط طریقوں سے ہوتا رہتا ہے، ہر معاملہ میں ان کے یہاں وقار سنجیدگی اور متانت ہے، بصیرت ہے، صبر ہے، خیر خواہی ہے، شورائیت ہے، دین ہے، تقوی ہے، امانت ہے، یہاں کی تمام تر سیاسی، معاشرتی اور اقتصادی سرگرمیوں کا منبع ومحور یہی ساری چیزیں ہیں۔

**(۳) مخلص علماء:** یہ اس ملک کی خوش قسمتی رہی ہے کہ مخلص ودین پسند اور پرہیزگار علماء نے ہمیشہ یہاں کی قیادت کی رہنمائی کتاب وسنت کے منہج کی طرف کیا ہے، انہیں امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا مشورہ دیا ہے، یہ علماء اپنے حکمرنوں کو دھوکہ میں نہیں رکھتے بلکہ ان کے ساتھ مخلصانہ سلوک اختیار کرتے ہیں، یہ علماء اپنے خطبات، مواعظ، کتب اور فتاوی کے ذریعہ اپنے ملک کی رعایا وعوام سے بھی خیر خواہانہ معاملہ کرتے ہیں، انہیں خیر پر قائم رہنے کی ترغیب دیتے ہیں اور ہر طرح کے فتنہ وفساد سے انہیں دور رکھنے کی تلقین کرتے ہیں، یہاں کے علماء یہاں کے حکمرانوں کے ریڑھ کی ہڈی کے مانند ہیں، ان سے حکمراں چھوٹے بڑے معاملے میں مشورے لیتے ہیں، ان پر کوئی دباؤ نہیں ہوتا تا کہ وہ حکمرانوں کی مرضی کے مطابق فتاوی دیں یا مشورہ دیں۔ سعودی علماء کی پوری دنیا میں اپنی منفرد پہچان اور منفرد مثال ہے، پوری دنیا میں ان کے ذریعہ جو علمی فائدہ پہنچ رہا ہے اس کی مثال اسلامی تاریخ میں بہت کم ملتی ہے، اللہ نے اس کے ذریعہ لاکھوں لاکھ لوگوں کو ہدایت دیا ہے، جغرافیائی حدود سے بالاتر ہوکر ان کی کاوشیں افریقہ، امریکہ اور پورے ایشیا کو محیط ہیں، مختلف زبانوں اور مختلف شکلوں میں ان کی خدمات پائی جاتی ہیں، یہ لوگ حکومت اور مملکت کے لئے قیمتی خزانہ ہیں۔ ان کی دعوت سلفی دعوت کے لئے مشہور ہے، جو لوگ ان کا برا چاہتے ہیں وہ پوری مملکت کے لئے بدخواہ ہیں ایسے لوگ سلفی دعوت کا بدل ڈھونڈھ رہے ہیں جو انہیں دہشت گردی، تکفیریت، فتنہ وفساد ہنگامے کی دعوت اور مغرب کی الحادی منہج کی دعوت دے۔ منہجیت اس ملک کی اہم ترین خصوصیات میں یہاں کی منہجیت بھی ہے، یعنی سعودی حکومت اپنے قیام کے تینوں مراحل میں سلف صالحین کے منہج کی پابند رہی ہے، اس نے دین کے دو اہم واساسی مصدر قرآن وسنت ہی سے ہمیشہ استمداد کیا ہے، کسی دوسرے منہج کا ان کے یہاں کوئی اعتبار نہیں ہے، تمام تر مناہج خواہ وہ سیاسی ہوں، صوفیانہ ہوں، عقلانی ہوں، تقلیدی اور مسلکی ہوں، الحاد ہوں یا مغربی ہوں سب مناہج منہج سلف صالحین کے سامنے مرفوض ومردود ہیں، صرف اور صرف سلفی منہج ان کے نزدیک معتبر اور مسلم ہے۔ اس کی منہجیت کی ایک جھلک یہ ہے کہ اس نے اپنے اصول وقواعد اور حکومتی لائحہ عمل کے لئے اسلامی شریعت کو کافی سمجھا ہے، اسی پر اسے فخر ہے کسی حال میں وہ اس سے ہٹنے کو تیار نہیں ہیں، جن لوگوں نے تاریخ کا مطالعہ کیا ہے انہیں معلوم ہے کہ جتنے لمبے عرصے تک یہ حکومت اپنے اصولوں پر سختی سے قائم رہی ہے مسلمانوں کی کوئی حکومت اتنی مدت قائم نہیں رہی ہے، کتنے مسلم ممالک رہے جو قائم ہوئے اور گر گئے، ان کے حکمرانوں کی خواہشات میں اگر کوئی تبدیلی ہوئی تو وہاں کے نظام حکومت میں تبدیلی آگئی

23RD SEPTEMBER 2024
9968566831 @siyasimanzar
website: siyasimanzar.com
روزنامہ سیاسی منظر دھلی
दैनिक सियासी मंज़र दिल्ली

، اور آج تک یہ سلسلہ جاری ہے، حکومتیں بنتی ہیں بگڑتی ہیں، لیکن توحید کی اساس پر قائم اس ملک میں نہ کوئی منہجی تبدیلی آئی، اور کتنے حکمراں آئے اور چلے گئے لیکن ملک کا لائحہ عمل اپنے اصولوں پر جوں کا توں باقی رہا، یہ وہ حقیقت ہے جس کی تمام مسلمانوں کو قدر کرنی چاہئے اور ان کو سراہنا چاہئے، لیکن افسوس کہ تنقیدی نگاہوں سے دیکھنے والوں نے صرف انہیں گالیاں دیں، اور اس کے خلاف پروپیگنڈوں کو ہوا دیا۔

**امن واستقرار :** اس وقت پوری دنیائے انسانیت امن واستقرار کی پیاسی ہے، سیاسی قراردادوں، شیطانی قوانین، یا طاغوتی پارلیامنٹری نظام کے ذریعہ دنیا کو امن واستقرار مہیا کرنے کی کوششیں بھی جاری ہیں، لیکن سوائے افسوس اور نقصان کے کوئی چیز ہاتھ لگتی نظر نہیں آتی ہے، رہا مملکت سعودی عرب تو الحمدللہ یہ اپنے قیام کے تینوں مراحل میں کبھی بھی امن واستقرار سے محروم نہیں رہا، اور اسکا سایہ بدوی ہو یا شہری، گاؤں ہو یا بستی ہر جگہ ہمہ وقت دارا زرہا ہے، جس کی صرف ایک ہی وجہ رہی ہے کہ خواہ رعایا ہو یا ملک دونوں پر ہمیشہ اسلامی شریعت اور اس کے عادلانہ نظام کا غلبہ رہا، اگر حاکم وقت عدل پرور ہو، کورٹ اور محکموں میں عدل کا بول بالا ہو اور رعایا کے اندر اللہ کا خوف غالب ہو اور شرعی قوانین کا نفاذ ہو رہا ہو تو ایسی حکومت میں امن واستقرار کا پایا جانا ضروری ہے، جب بھی ان میں کمی واقع ہوگی امن واستقرار میں بھی کمی آئیگی، اگر ہم اس باب میں مملکت سعودی عرب کا دیگر ممالک سے موازنہ کریں تو محسوس ہوگا، دیگر ممالک امن واستقرار کے حصول کے لئے بھاری بھاری رقمیں خرچ کررہی ہیں، پھر بھی وہاں یہ نعمت مفقود ہے، ہم دیکھتے ہیں کہ دنیا کے بیشتر ممالک سیاست، خوشحالی، ترقی، ثروت، قوت، اپنے حدود رقبہ حکمرانی اپنے سخت ترین نظام وقوانین، انٹیلیجنس اور نگرانی میں بہت ترقی کرچکے ہیں لیکن یہ سب کچھ ہونے کے باوجود وہاں سے امن واستقرار غائب ہے، انفرادی واجتماعی سطح پر وہاں چوری، ڈکیتی، قتل، کرپشن، دہشت گردی، دھوکہ، رشوت، سود، عزتوں کی پامالی اور ہر طرح کے چھوٹے بڑے جرائم عام ہیں جو کہ امن واستقرار کی راہ میں بڑی رکاوٹ سمجھتے ہیں، ایسی جگہوں پر امن واستقرار آ ہی نہیں سکتا کیونکہ ملک، حکمراں اور رعایا سب کے سب فتنہ وفساد، شرپسندی اور ملکی وبین الاقوامی فراڈ میں برابر کے شریک ہوتے ہیں، انسانوں کی جانیں، عزتیں اور اموال ہر وقت، تباہی اور ہلاکت کے دروازے پر ہوتے ہیں، امن واستقرار تو وہاں ہوتا ہے، جہاں کا ماحول، حکومت اور رعایا ان برائیوں سے پاک ہو۔

## رفاهی اور خیرکے کاموں کی کثرت:

مملکت سعودی عرب کی تاسیس ہی اس مقصد کے لئے ہوئی تھی کہ اسلام کی نشر واشاعت ہو، مسلمانوں کو ہدایت ملے، اور ان تک ہر ممکن طرح سے خیر کو پہنچایا جائے، ان کی خدمت کی جائے، اس کا یہ مقصد کبھی نہیں رہا کہ اموال کی ذخیرہ اندوزی ہو بلکہ صرف اسلام اور مسلمانوں کی خدمت پیش نظر رہی جس میں الحمدللہ یہ ملک بہت حد تک کامیاب بھی رہا ہے۔ مختلف شکلوں میں مختلف جگہوں پر اس ملک کے ایسے ایسے کارنامے ہیں جو بے مثال ہیں، بطور مثال نجد اور اس کے مضافات کو لے لیں، اس پر اموی دور بھی گذرا، عباسی دور بھی گذرا، اور عثمانی دور بھی گذرا، ایک زمانے میں باطنیوں کا اس پر تسلط تھا، قبائل اور خاندان کی بالادستی تھی، تب ترقی اور تقدم سے یہ خطہ کافی دور تھا، یہاں گمراہیاں تھیں، ہیجان تھا، لڑائیاں تھیں، گروہ بندی تھی اور بے چینی وقلق یہاں کی خاص خصوصیت تھی، لیکن جب سعودی حکومت کی قیادت میں اس خطے میں صحیح اسلامی دعوت پروان چڑھی تو یہاں کا پورا نقشہ بدل دیا، اور یہی لوٹ مار اور فتنہ فساد کی جگہیں امن وثقافت، خوشحالی اور فارغ البالی کا گہوارہ بن گئیں، ملکی اور بین الاقوامی سطح پر خیرات کا کام کرنے والے قافلوں کا یہاں سے گذر ہونے لگا، صرف صحیح اسلامی دعوت نے یہاں امن واستقرار کا پرچم لہرایا، تعجب ہوتا ہے ان کور عقلوں پر جو امام وقت اور مجدد دین امام محمد بن عبدالوہاب اور ان کے اعوان وانصار کو گالیاں دیتے ہیں، انہیں فاسق وکافر گردانتے ہیں خاص طور سے انڈیا پاکستان بنگلہ دیش کے بدعتی ونفس پرست لوگ تو یہ لوگ اخلاقی علمی اور معاشرتی انحطاط اور کج فکری وفساد نفس کا شکار ہیں، اور اسی وجہ سے ان کے عقائد واعمال میں گمراہیاں، خرافات اور بدعات کا بہت زور وشور سے ہے۔ جی ہاں! مجھے کہنے دیں کہ اس ملک کے بڑے بڑے کارنامے ہیں، مثلا:

### ا۔ سعودی عرب نے پورے جزیزہ عرب کو متحد کیا:

چنانچہ سعودی عرب کے قیام سے قبل جزیرہ عرب مختلف چھوٹی چھوٹی ریاستوں اور ملکوں میں بٹا ہوا تھا، خاص کر جو علاقے دور تھے وہ باطنیوں کی مکر وجال کا شکار تھے، کیونکہ وہاں تک اصل مرکزی حکومت کی رسائی نہیں ہو پائی تھی، جس کی وجہ سے وہاں لاقانونیت اور فتنہ وفساد بہت تیزی سے سر اٹھاتے، چنانچہ یہ شرف اس ملک کے ہاتھ آیا کہ اس نے ان تمام چھوٹی چھوٹی ریاستوں، ملکوں اور قبائل کو ایک پلیٹ فارم پر جمع کردیا، اور ایسی حکمت عملی اختیار کیا کہ اس نے عثمانی حکومت کے خلاف بغاوت نہیں کیا، بس یہ کام کیا کہ جو دینی کام عثمانی حکومت نہ کرسکی تھی انہوں نے کردکھایا۔ واضح رہے کہ ان مختلف ٹولیوں میں بٹی ہوئی ریاستوں کو ایک پلیٹ فارم پر جمع کرنا آسان نہیں تھا کیونکہ عثمانی حکومت مسلم حکومت ہونے کے باوجود بظاہر ان سے معاندانہ برتاؤ کرتی تھی، ادھر ایران میں شیعہ حضرات تاک لگائے بیٹھے تھے، مصر کی حکومت اپنی جگہ اپنے مفاد میں لگی تھی، برطانوی استعمار ان پر قبضہ کرنے کی ایک سازش رچ رہا تھا، چھوٹی ریاستوں کے امراء وحکام، اور علماء ومشائخ نیز قبائل سب مخالفت پر تلے ہوئے تھے۔ لیکن محمد بن عبدالوہاب رحمہ اللہ اور ان کے اعوان وانصار کی صحیح اسلامی دعوت، بلند ہمتی، جہاد مسلسل، اور شرعی قوانین کی تنقیذ نے ان تمام مشکلات اور رکاوٹوں کو پیچھے ڈھکیل دیا، اور دھیرے دھیرے تینوں مرحلوں میں یہ سعودی حکمراں الٰہی نظام زندگی نافذ کرنے میں کامیاب ہوگئے، اور ان کی حکومت اقصی جزیرہ عرب تک پہنچ گئی، یہ سب اللہ کی توفیق اور اس کی مدد سے ہوا، اور آج بھی الحمدللہ دعوت توحید کے بدولت یہ حکومت اپنے قدموں پر مضبوطی کے ساتھ قائم ہے۔

۲۔ نظام حکومت کی ترتیبات میں انہوں نے امن واستقرار کو دوسری چیزوں پر ترجیح دیا، تاکہ حکومت کے ستون اور رعایا ہر طرح کے قلق اور اکھاڑ پچھاڑ سے محفوظ رہیں، حالات وظروف ہمیشہ قابو میں رہیں، اور فتنہ وفساد جنم نہ لے سکیں۔

۳۔ **عدل وانصاف کا چلن:** افراد اور قوموں کی زندگی میں عدل وانصاف کی بڑی اہمیت ہے، فطری طور پر لوگوں کو اس کی ضرورت بھی ہے، ہر وہ حکومت جو حقدار کو اس کا پورا پورا حق دے اور انہیں عدل وانصاف سے مالا مال رکھے تو ایسی حکومت سب سے ممتاز حکومت ہے، اور لوگوں کو حق پہنچتا ہے کہ ایسی حکومت کی قیادت کی وہ اطاعت وتابعداری کریں اور ان کے ساتھ خیرسگالی کا برتاؤ کریں، لیکن اگر فطرت میں بگاڑ آجائے سلیقے بدل جائیں، نوزائیدہ افکار انہیں متلوث کردیں تو اسے فطری حالت نہیں کہیں گے بلکہ اسے بگڑی ہوئی حالت سے تعبیر کیا جائے گا، اور جب ایسا بگاڑ عام ہوجائے گا تو لوگ اس کا متبادل ڈھونڈھیں گے اور احمق وناخواندہ اور کم فہم لوگوں کا قبضہ مناصب پر عام ہوجائے گا۔

الحمدللہ اس ملک میں عدل وانصاف کی مکمل حکمرانی ہے، بلا قیمت اور بلا کسی خیانت ودباؤ کے لوگ عدل وانصاف کو پارہے ہیں، اس لئے کہ شریعت نے انہیں یہ تحفہ مفت میں دیا ہے، کوئی آدمی یہاں کسی کے حق کو نہیں مار سکتا ہے، عدل وانصاف بہت ہی قیمتی چیز ہے لیکن وہ یہاں لوگوں کو مفت میسر ہے، جب کہ دیگر ممالک میں یہ بہت سستی چیز ہے لیکن لوگوں کی یہاں تک رسائی نہیں ہے، یہاں کے کورٹ شرعی قوانین کے مطابق فیصلوں میں جلدی کرتے ہیں اور فیصلہ لینے میں حق بجانب ہوتے ہیں، جبکہ جمہوری کورٹوں میں وکیل در وکیل کی ضرورت پڑتی ہے اور بڑی مشکل جھیلنے کے بعد آدمی انصاف کے قریب پہنچ پاتا ہے۔

۴۔ اسی طرح یہ ملک اپنے شہریوں کو ہر طرح کی تعلیم وحفظان صحت کی سہولت فراہم کرتا ہے، کوئی ٹیکس نہیں، کوئی دلالی نہیں، کوئی سود قرض نہیں کوئی جوا اور کوئی صحت بیمہ نہین ان تمام چیزوں سے پاک یہ سہولت سب کو میسر ہے۔

۵۔ شہروں کی ترقی ٹھوس بنیادوں پر قائم ہے: چنانچہ فیکٹریوں، تعلیمی اداروں، زرعی اور تجارتی اداروں اقتصادی مراکز اور یونیورسٹیوں کے قیام میں اصل ثوابت کی مکمل رعایت اس طرح کی گئی ہے کہ اس میں ساری کارروائیاں اور سرگرمیاں انجام پائی جاتی ہیں اور ساتھ ہی ساتھ انسانی حقوق کی مکمل پاسداری ہوتی ہے، اس تقدم وترقی میں اجتہادات اور مباح کے دائرے میں استنباط کا مکمل دخل ہوتا ہے، خلاصہ یہ کہ مملکت کی ترقی میں بھی دینی اساسیات کو ملحوظ خاطر رکھا جاتا ہے۔

۶۔ **دعوت الی اللہ:** مملکت سعودی عرب نے مختلف زمانوں میں اپنی اہلیت اور صلاحیت کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے مذہب اسلام کی نشر واشاعت کا کام کیا ہے، پوری دنیا میں دعوت الی اللہ کو ترجیح دیا ہے جس کے مختلف طریقے رہے ہیں، مثلا:

- خود سعودی عرب میں هيئة الامر بالمعروف اور نهي عن المنكر کا مستقل ادارہ قائم کیا، جس کی ذمہ داری یہ ہے کہ دینی معاملات میں اپنے جملہ ملکی وغیر ملکی باشندوں کی نگرانی کرے، اور انہیں اسلامی تعلیمات کے ذریعہ بیدار کرتا رہے۔
- قضاء اور افتاء: یہ دونوں شعبہ کسی خاص مسلک کے لئے کام نہیں کرتے بلکہ صرف اور صرف قرآن وسنت کی روشنی میں قضاء اور افتاء کا کام ہوتا ہے، اس میں چھوٹے بڑے اور امیر وغیر کی تفریق بھی نہیں ہوتی ہے۔
- میگزین فولڈرس اور اخبارات وٹیلی کاسٹ کا اجراء
- سعودی عرب میں مکمل تخطیط وپلاننگ کے ساتھ خطبات، دروس اور مواعظ کا اہتمام کرنا، اس کیلئے کبار علماء کا انتخاب اور بڑی بڑی مساجد میں فقہ، تفسیر، حدیث وغیرہ کے دروس دینا۔
- مخصوص علمی، بحوث اور کتب مصادر ومراجع کو طبع کروانا پھر انہیں داخل وخارج مملکہ میں بلا قیمت تقسیم کرنا، تاکہ سلف صالحین کی منہج کی حفاظت ہوسکے۔
- تفاسیر اور قرآن کے مختلف زبانوں میں تراجم کو طبع کروانا پھر سفارت خانوں کے توسط سے اتنی بھاری تعداد میں تقسیم کرنا تاریخ میں اس کی مثال نہیں ملتی۔
- انٹر تک کے مختلف مراحل میں دینی مواد کی تدریس پورے ملک کی سطح پر، یعنی منہج تدریس میں توحید، تفسیر، فقہ، حدیث اور سیرت کے مادوں کو شامل کرنا۔
- تعلیم کے میدان میں لڑکوں اور لڑکیوں کیلئے الگ الگ درسگاہیں قائم کرنا۔
- مدینہ منورہ میں جامعہ اسلامیہ کا قیام اور مختلف تعلیمی مراحل متوسطہ سے B.A., M.A. تک کی تعلیم کا دروازہ پوری دنیا کے طلبہ کے لئے کھول دینا۔
- مساجد کی تعمیر مملکہ اور پوری دنیا میں۔
- داخل ملک اور خارج ملک دینی مراکز اور شعبۂ تحفیظ القرآن الکریم کو قائم کرنا۔
- ملکی خرچ پر ہزاروں ہزار مبلغین اسلام اور دعاۃ کو پوری دنیا میں بھیجنا۔
- مسلمانوں کی سماجی ودینی حالت کا جائزہ لینے اور ان کی خدمت کے لئے رابطۃ العالم الاسلامی کا قیام۔
- ندوۃ الشباب الاسلامی جیسے ادارہ کے توسط سے اسلام اور مسلمانوں کی خدمت انجام دینا۔
- هيئة کبار العلماء کو ملکی سطح پر منظم کرنا جو ملک کی رعایا اور حکومت کی دینی رہنمائی کرسکے اور خاص طور سے جب ملک کو ایمرجنسی حالات درپیش ہوں تو یہ لوگ صحیح مشورہ دیں۔
- اس ملک کے سفارتخاروں میں ملحق ثقافتی اور ملحق دینی کا شعبہ قائم کرنا۔
- حجاج کرام کی خدمت کے لئے ادارۃ الحرمین الشریفین کا قیام۔
- ناگفتہ بہ حالات اور ہر طرح کے ناگہانی آفات میں مصیبت زدہ لوگوں کی مدد کرنا مسلم اور غیر مسلم ممالک میں یکساں طور پر۔
- وزارۃ الشئون الاسلامیہ والدعوۃ والارشاد اور قرآن کی طباعت کے لئے مجمع الملک فہد کا قیام۔
- دعوت الی اللہ کے میدان میں یہ مختلف شکلیں ہیں جنہیں یہ ملک بحسن وخوبی انجام دے رہی ہے اگر ایک پلڑے میں سعودی عرب کی دینی خدمات کو رکھا جائے اور دوسرے پلڑے میں دنیا کے تمام ممالک کی دینی خدمات کو تو سعودی عرب کا پلڑا جھک جائے گا، اللہ تعالیٰ اسے خیانت کاروں کی خیانت اور حاسدین کے نظر بد سے بچائے۔

درحقیقت اس مملکت میں خوبیوں کا پہلو ہر اعتبار سے غالب ہے، خامیاں اور کمیاں کس کے اندر نہیں ہیں، اگر کچھ خامیاں ہیں تو اللہ اس کی اصلاح فرمادے اور توحید وسنت کی بنیادوں پر اسے ہمیشہ قائم ودائم رکھے۔ یہ چند خصوصیات تھیں جن کو ذکر کیا گیا، حالانکہ اور بھی اس ملک کی بہت ساری خصوصیات ہیں۔

23RD SEPTEMBER 2024
9968566831 @siyasimanzar
website: siyasimanzar.com
روزنامہ سیاسی منظر دہلی
दैनिक सियासी मंज़र दिल्ली

**نجد** کا سعودی خاندان 19 ویں صدی کے آغاز میں جزیرہ نمائے عرب کے بہت بڑے حصے پر قابض ہو گیا تھا لیکن مصری حکمران محمد علی پاشا نے آل سعود کی ان حکومت کو 1818ء میں ختم کر دیا تھا۔ سعودی خاندان کے افراد اس کے بعد تقریباً 80 سال پریشان پھرتے رہے یہاں تک کہ 20 ویں صدی کے اوائل میں اسی خاندان میں ایک اور زبردست شخصیت پیدا ہوئی جس کا نام عبدالعزیز بن عبدالرحمن تھا جو عام طور پر سلطان ابن سعود کے نام سے مشہور ہیں۔

**سعودی حکومت کا قیام:**

ابن سعود انیسویں صدی کے آخر میں اپنے باپ کے ساتھ عرب کے ایک ساحلی شہر کویت میں جلاوطنی کی زندگی گزار رہے تھے۔ وہ بڑے باحوصلہ انسان تھے اور اس دھن میں رہتے تھے کہ کسی نہ کسی طرح اپنے آبا و اجداد کی کھوئی ہوئی حکومت دوبارہ حاصل کر لیں۔ آخر کار 1902ء میں جبکہ ان کی عمر تیس سال تھی، انھوں نے صرف 25 ساتھیوں کی مدد سے نجد کے صدر مقام ریاض پر جارحانہ قبضہ کر لیا۔ اس کے بعد انھوں نے باقی نجد بھی فتح کر لیا۔ 1913ء میں ابن سعود نے خلیج فارس کے ساحلی صوبے الحساء پر جو عثمانی ترکوں کے زیر اثر تھا، قبضہ کر لیا۔ یورپ میں پہلی جنگ عظیم کے چھڑنے بعد جس کے دوران ابن سعود نے برطانیہ سے دوستانہ تعلقات قائم کیے اور ترکوں کے خلاف کارروائی کی۔ جنگ کے خاتمے کے بعد شریف حسین نے خلیفہ بننے کا اعلان کر دیا تو ابن سعود نے حجاز پر بھرپور جارحانہ حملہ کر دیا اور چار ماہ کے اندر پورے حجاز پر قبضہ کر لیا اور 8 جنوری، 1926ء کو ابن سعود نے حجاز کا بادشاہ بننے کا اعلان کر دیا۔ سب سے پہلے جس ملک نے ابن سعود کی بادشاہت کو تسلیم کیا وہ روس تھا۔ روس نے 11 فروری، 1926ء کو حجاز و نجد پر سعودی حکومت کو تسلیم کیا لیکن برطانیہ نے تاخیر سے کام لیا اور معاہدہ جدہ کے بعد تسلیم کیا۔ اس طرح سعودی مملکت اپنے زوال کے ایک سو سال بعد ایک بار پھر پوری قوت سے ابھر آئی اور عرب کی سب سے بڑی طاقت بن گئی۔

**موتمر اسلامی:**

مکہ اور مدینہ کے مقدس شہروں پر قبضے کے بعد ابن سعود نے خلیفہ بننے کی کوشش نہیں کی بلکہ حجاز کا انتظام سنبھالنے اور جدید دور کے مسائل کو حل کرنے کے لیے انھوں نے 13 تا 19 مئی 1926ء کے درمیان ساری دنیا کے مسلمان رہنماؤں پر مشتمل ایک موتمر اسلامی طلب کی جس میں تیرہ اسلامی ملکوں نے شرکت کی۔ موتمر میں اسلامی ہند کے ایک وفد نے بھی شرکت کی جس کی سب سے ممتاز شخصیت مولانا محمد علی جوہر تھے۔ اگرچہ یہ موتمر اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہو سکی لیکن اتحادِ اسلامی کی تحریک میں اس کو ایک سنگ میل کی حیثیت حاصل ہے۔ یہ مسلمانوں کا پہلا بین الاقوامی اجتماع تھا جسے ایک سربراہ مملکت نے طلب کیا تھا۔

**تنازع یمن:**

1930ء میں ابن سعود نے عسیر اور نجران کے علاقوں کو بھی سعودی مملکت میں شامل کر لیا۔ یہ دونوں علاقے چونکہ یمن کی سرحد پر واقع تھے اور ان پر یمن کا بھی دعویٰ تھا اس لیے سعودی عرب کا یمن سے تصادم ہو گیا۔ سعودی عرب کی فوجوں نے جو یمن کی فوجوں کے مقابلے میں زیادہ منظم اور دینی جذبے سے سرشار تھیں، یمن کو بھی شکست دے دی اور 1934ء میں یمن کے ایک بڑے حصے پر قبضہ

کر لیا لیکن اسی سال بعض ممتاز مسلمانوں کی کوششوں سے جن میں امیر شکیب ارسلان اور ملک غلام حسین مکول کا نام قابل ذکر ہے، طائف میں سعودی عرب اور یمن کے درمیان 20 مئی 1934ء کو ایک معاہدہ ہو گیا اور سعودی فوجوں کو یمن سے واپس بلا لیا گیا۔ سعودی افواج نے اس سے پہلے اردن کو بھی اپنے دائرۂ اقتدار میں شامل کرنے کی کوشش کی تھی لیکن انگریزوں کے دباؤ کی وجہ سے وہ اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہو سکیں۔ اگر ابن سعود اردن اور یمن کی مہمات میں کامیاب ہو جاتے تو پورا جزیرہ نمائے عرب ان کے تحت آ جاتا لیکن اس وقت بھی ابن سعود کی حکومت رقبے کے لحاظ سے ایشیا میں سب سے بڑی عرب حکومت تھی اور یمن، عمان اور بعض ساحلی علاقوں کو چھوڑ کر پورے جزیرہ نمائے عرب پر سعودی بالادستی قائم تھی۔

22 ستمبر 1932ء کو نجد و حجاز کی اس نئی حکومت کو سعودی عرب (عربی: المملكة العربية السعودية) کا نام دیا گیا۔

**اصلاحات:**

ابن سعود اور ان کے نجدی ساتھی چونکہ محمد بن عبدالوہاب کے پیرو تھے، اس لیے ابن سعود نے اسلامی تعلیمات پر زیادہ سے زیادہ عمل کرنے کی کوشش کی۔ ابن سعود بادشاہت کو تو ختم نہ کر سکے لیکن وہ سارے کام علما کی ایک مجلس سے مشورے سے انجام دیتے تھے اور انھوں نے اس کی پوری کوشش کی کہ ملک میں اسلامی احکام پر عمل کیا جائے۔ انھوں نے سارے ملک میں شراب کی خرید و فروخت بند کر دی جو ترکوں کے دور میں حجاز وغیرہ میں عام ہو گئی تھی۔ ابن سعود جب تک زندہ رہے دوسری معاشرتی برائیوں کو بھی پھیلنے کا موقع نہ دیا۔ دینی تعلیم کے فروغ کے لیے 1948ء میں جامعہ ازہر کے طرز پر ایک فقہ کالج قائم کیا۔

ان کے بڑے کارناموں میں عرب کے خانہ بدوشوں کو بستیوں میں آباد کرنا اور انہیں زراعت پر مائل کرنا تھا جبکہ ان کی حکومت نے لوگوں کی اخلاقی تربیت کا بھی انتظام کیا۔ ابن سعود کا ایک اور کارنامہ ملک میں امن و امان کا قیام ہے۔ 1924ء میں نجد کے فرمانروا عبدالعزیز ابن سعود سے شکست کھا کر تخت سے دست بردار ہو گیا۔ 1924ء سے 1931ء تک قبرص میں جلاوطن رہا۔ مگر آل سعود کے خلاف سازشیں نہیں کیں اسی وجہ سے آل سعود کامیاب بادشاہ ثابت ہوئے۔

چونکہ عرب کا بیشتر علاقہ ریگستان اور بنجر پہاڑی علاقوں پر مشتمل ہے اس لیے آمدنی کے ذرائع کم ہیں اس لیے سلطان ابن سعود ملک کو معاشی و تعلیمی لحاظ سے زیادہ ترقی نہ دے سکے لیک ان کے اخیر دور حکومت میں عرب میں مٹی کے تیل کے کنوئیں اس کثرت سے نکالے آئے کہ ملک کی کایا پلٹ گئی اور حکومت کو کروڑوں روپے سالانہ آمدنی ہونے لگی۔ تیل کی دریافت سے پہلے 1928ء میں سعودی عرب کی کل آمدنی 70 لاکھ ڈالر تھی اور اس میں سے نصف رقم حاجیوں پر ٹیکس لگا کر وصول کی جاتی تھی لیکن ابن سعود کے عہد کے آخری دنوں میں صرف تیل سے ہونے والی آمدنی تین کروڑ 60 لاکھ ڈالر تک پہنچ گئی۔ اس فاضل آمدنی سے سلطان نے کئی مفید اور تعمیری کام کیے جن میں سب سے اہم کام ریل کی پٹری بچھانا تھا۔ یہ پٹری خلیج فارس کی بندرگاہ دمام سے دارالحکومت ریاض بچھائی گئی جو ساڑھے تین سو میل لمبی ہے اور 1951ء میں مکمل ہوئی۔ ابن سعود کا 51 سالہ دور حکومت 1953ء میں ان کے انتقال کے ساتھ ختم ہوا۔ وہ سعودی حکومت کے حقیقی بانی تھے اور انھوں نے ایک پسماندہ اور بے وسائل ملک کو جس طرح ترقی کے راستے پر ڈالا، اس کی وجہ سے ان کا شمار بلاشک و شبہ تاریخ اسلام کے ممتاز حکمرانوں میں ہوتا ہے۔

# سعود بن عبدالعزیز آل سعود

**ابن سعود** کے بعدان کے بڑے صاحبزادے سعود بن عبدالعزیز آل سعود تخت نشین ہوئے۔انھوں نے اپنے والد کے شروع کیے گئے ترقیاتی کاموں کوجاری رکھا۔ان کے زمانے میں تیل سے ہونے والی آمدنی میں مزید اضافہ ہوا جس سے ترقیاتی کاموں کی رفتار میں مزید اضافہ ہوا۔مکہ میں ایک طاقتور ریڈیو اسٹیشن قائم کیا گیا، مکہ و مدینہ اور دوسرے شہروں کے درمیان پختہ سڑکیں تعمیر کی گئیں۔صنعتوں کی داغ بیل ڈالی گئی اور دمام اور جدہ کی بندرگاہوں کو جدید طرز پر تعمیر کیا گیا۔

شاہ سعود کے عہد حکومت کا ایک بڑا کارنامہ مسجد نبوی اور حرم کعبہ کی توسیع ہے۔مسجد نبوی کی تعمیر پر 35 کروڑ روپے صرف ہوئے اور تعمیر کا کام 1955ء میں مکمل ہوا۔جس سے مسجد فن تعمیر کا ایک عظیم شاہکار بن گئی اور دنیا کی بڑی اور خوبصورت ترین مساجد میں شمار ہونے لگی۔حرم کعبہ کی مسجد کی توسیع کا کام مسجد نبوی کی تکمیل کے فوراً بعد شروع کیا گیا۔

شاہ سعود کے زمانے میں مذہبی تعلیم کے ساتھ ساتھ جدید تعلیم کی طرف بھی توجہ دی گئی۔1957ء میں دارالحکومت ریاض میں عرب کی پہلی یونیورسٹی قائم ہوئی جس میں فنون، سائنس، طب، زراعت اور تجارت کے شعبے قائم کیے گئے۔1959ء میں لڑکیوں کے لیے بھی مدارس قائم ہونا شروع ہو گئے۔مکہ میں شریعت کالج قائم کیا گیا اور 1960ء میں مدینہ میں اعلیٰ دینی تعلیم کے لیے جامعہ اسلامیہ کے نام سے دینی یونیورسٹی قائم کی گئی جہاں دینی تعلیم کے علاوہ طلبہ کو افریقہ میں اسلام کی کی تبلیغ کے لیے بھی تربیت دی جاتی تھی۔1957ء میں شاہ سعود نے امریکا کا دورہ کیا اور ملک کے دفاع کو مضبوط بنانے کے لیے

امریکا سے اسلحہ کی خریداری شروع کی۔

حالانکہ شاہ سعود کے دور میں سعودی عرب میں تیزی سے ترقی ہوئی لیکن شاہی خاندان کے افراد کی بے قید زندگی اور فضول خرچیوں نے ملک کے لیے بہت سے مسائل پیدا کر دیے۔ان میں سب سے سنگین مسئلہ مالیات کا تھا۔پٹرول سے ہونے والی کثیر آمدنی کے باوجود سعودی عرب کی مالی حالت خراب ہوتی جارہی تھی اور ریال کی قیمت گر گئی تھی۔اس کے ساتھ شاہ سعود کے زمانے میں عرب دنیا میں انقلابی نوعیت کی تبدیلیاں آ رہی تھیں۔عربوں میں انتہا پسندانہ قوم پرستی، نسل پرستی، مذہب سے بیزاری، بعث پارٹی کے غیر اسلامی افکار اور سوشلزم کا عروج کا یہی دور تھا۔

مشرق کے عرب ممالک جن کا سرخیل مصر تھا، ان نظریات کی وجہ سے سعودی عرب کے دشمن بن گئے اور سعودی حکومت کو امریکہ کا ایجنٹ کہہ کر بدنام کرنے لگے۔شاہ سعود میں اتنا تدبر اور صلاحیت نہیں تھی کہ وہ ملک کو ان اندرونی اور بیرونی خطرات سے نجات دلا سکتے۔یہ صلاحیت ان کے دوسرے بھائی فیصل میں موجود تھی جو شاہ سعود کے دور میں حجاز کے گورنر اور ملک کے وزیر خارجہ تھے۔چنانچہ شاہی خاندان اور علما کے دباؤ کے تحت 24 مارچ 1958ء کو شاہ سعود نے تمام ملکی اختیارات شہزادہ فیصل کے سپرد کر دیے اور شاہ سعود کی حیثیت صرف آئینی بادشاہ کی رہ گئی۔

مکمل انتظامی اختیارات سنبھالنے کے بعد شہزادہ فیصل نے جو اصلاحات کیں ان سے ان کی انتظامی صلاحیت کا واضح ثبوت ملتا ہے۔انھوں نے شاہی خاندان کے اخراجات پر پابندی عائد کی اور دوسری معاشی اصلاحات کیں جن کی وجہ سے سعودی عرب کی اقتصادی و مالی حالت مستحکم ہو گئی۔اسی زمانے میں شہزادہ فیصل نے غلامی کی رسم کو جو اب تک سعودی عرب میں رائج تھی، ختم کر دیا۔شہزادہ فیصل کے بڑھتے ہوئے اثرات سے شاہ سعود نے اپنے لیے خطرہ محسوس کیا اور اپنے بھائی کی اصلاحات کی راہ میں رکاوٹیں ڈالنا شروع کر دیں۔آخر ایک مجلس نے جو شاہی خاندان کے ایک سو افراد اور ستر علما پر مشتمل تھی، 29 اکتوبر 1964ء کو شاہ سعود کو تخت سے اتار دیا اور امیر فیصل کو ان کی جگہ بادشاہ نامزد کر دیا۔اس کے بعد شاہ سعود نے یورپی ممالک میں زندگی گزاری جن میں سب سے پہلے انھوں نے جنیوا، سوئٹزرلینڈ کا انتخاب کیا تاہم انھوں نے دیگر شہروں میں بھی قیام کیا اور 23 فروری 1969ء کو 64 سال کی عمر میں ایتھنز، یونان میں انتقال کر گئے۔

## خالد بن عبدالعزیز آل سعود

**(پیدائش: 1911ء-انتقال: 1982ء)**

سعودی عرب کے بادشاہ۔جلالۃ الملک سلطان خالد بن عبدالعزیز آل سعود ریاض میں پیدا ہوئے۔سعودی عرب کے اعلی دینی مدارس میں تعلیم پائی۔نوجوانی میں شاہ عبدالعزیز کی زیر قیادت کئی جنگی مہموں میں حصہ لیا۔1934ء میں اپنے بڑے بھائی شاہ فیصل ''وائسرائے حجاز'' کے نائب مقرر ہوئے۔متعدد بیرونی

ممالک کے دورے کیے اور مختلف بین الاقوامی کانفرنسوں میں اپنے ملک کی نمائندگی کی۔2 نومبر 1964ء کو شاہ فیصل کے تخت نشین ہونے کے بعد، ولی عہد سلطنت اور نائب وزیر اعظم کے عہدے پر فائز ہوئے۔24 مارچ 1975ء کو، شاہ فیصل کے قتل کے بعد، سریر آرائے سلطنت ہوئے۔بالغ نظر سیاستدان، زیرک و فہم مدبر اور اعلیٰ درجے کے منتظم رہے۔1982ء میں ان کا انتقال 71 سال کی عمر میں ہوا۔ان کے بعد شاہ فہد سعودی عرب کے بادشاہ بنے۔

## آل سعود

آل سعود سعودی عرب کا شاہی خاندان ہے۔

جدید مملکت سعودی عرب کی بنیاد 1932ء میں پڑی تاہم جزیرہ نما عرب میں آل سعود کا اثر و رسوخ چند صدیاں قبل شروع ہو گیا تھا۔مملکت کے بانی عبد العزیز ولد سعود سے قبل یہ خاندان نجد میں حکمران تھا اور کئی مواقع پر عثمانی سلطنت اور مکہ کے راشدیوں سے ان کا ٹکراؤ ہوا جس میں انگریزوں نے انھیں ترکی خلافت کے خلاف استعمال کیا۔آل سعود تین مرتبہ حکومتیں حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے جن میں پہلی سعودی ریاست، دوسری سعودی ریاست اور جدید سعودی عرب شامل ہیں۔موجودہ خاندان سعود تقریباً 25 ہزار ارکان پر مشتمل ہے جن میں شہزادوں کی تعداد 200 سے زائد ہے۔خاندان کے موجودہ سربراہ اور سعودی عرب کے شاہ عبداللہ ولد عبدالعزیز ولد عبدالرحمن آل سعود ہیں۔بانیٔ سلطنت عبدالعزیز ولد سعود کی اولاد ہی سعودی ریاست کا شاہ یا ولی عہد قرار دی جاسکتی ہے۔

**پہلی سعودی ریاست**

محمد بن سعود

عبدالعزیز ولد محمد ولد سعود

سعود ولد عبدالعزیز ولد محمد بن سعود

عبداللہ ولد سعود

**دوسری سعودی ریاست**

فیصل ولد ترکی

فرحان عبدل

**سعودی عرب**

عبدالعزیز بن عبدالرحمن ولد فیصل آل سعود

سعود ولد عبدالعزیز ولد عبدالرحمٰن آل سعود

فیصل ولد عبدالعزیز ولد عبدالرحمٰن آل سعود

خالد ولد عبدالعزیز ولد عبدالرحمٰن آل سعود

فہد ولد عبدالعزیز ولد عبدالرحمٰن آل سعود

عبداللہ ولد عبدالعزیز ولد عبدالرحمٰن آل سعود

# فیصل بن عبدالعزیز آل سعود

**فیصل بن عبد العزیز آل سعود**

**1964ء تا 1975ء سعودی عرب کے بادشاہ تھے۔ وہ اتحاد امت کے عظیم داعی تھے اور اپنے پورے دور حکومت میں اس مقصد کے حصول کی کوششیں کیں۔**

## ابتدائی زندگی

شاہ فیصل اپریل 1905ء میں پیدا ہوئے، ان کی والدہ کا نام طرفہ تھا۔فیصل شروع ہی سے سمجھدار اور باصلاحیت انسان تھے۔ سلطان ابن سعود کو ان پر بہت اعتماد تھا اور وہ سعود کے مقابلے میں فیصل کو ترجیح دیتے تھے۔فیصل نے نوجوانی میں ہی اہم کارنامے انجام دینا شروع کر دیے تھے۔حجاز انھوں نے ہی فتح کیا تھا۔1920ء میں انھیں حجاز کا گورنر مقرر کیا گیا۔1934ء میں یمن کے خلاف جو کامیاب فوجی کارروائی کی گئی تھی وہ فیصل ہی کی سرکردگی میں کی گئی تھی۔وہ یمن میں بندرگاہ حدیدہ تک پہنچ گئے تھے اور اگر ابن سعود جنگ بندی پر راضی نہ ہوتے تو فیصل آسانی سے باقی یمن بھی فتح کر لیتے۔

**بطور ولی عہد:** 1953ء میں جب سعود بن عبدالعزیز بادشاہ ہو گئے تھے فیصل ولی عہد قرار دیے گئے۔ایک سال بعد وہ مجلسِ وزراء کے صدر یعنی وزیر اعظم ہو گئے۔شاہ سعود کے دور میں وہ بدستور حجاز کے گورنر اور وزیر خارجہ رہے اور شاہ سعود کے زمانے میں جو انتظامی، تعلیمی، مالی اور معاشی اصلاحات ہوئیں اور ترقی کے جو کام انجام دیے گئے وہ زیادہ تر شہزادہ فیصل ہی کی کوششوں کا نتیجہ تھے۔

**بطور سربراہ مملکت:** شاہ فیصل نے بادشاہ بننے کے بعد حکومت کو زیادہ عوامی اور جمہوری رنگ دینے کی کوشش کی۔شاہی خاندان کے اخراجات مقرر کر دیے اور زیادہ رقم تعلیم اور ترقیاتی کاموں پر خرچ کی جانے لگی۔وزارت میں شاہی خاندان سے زیادہ عوام کے درمیان سے وزیر لیے گئے۔

**ترقیاتی کام:** شاہ فیصل کے گیارہ سالہ دور میں ترقی کے کام اس کثرت سے اور تیزی سے انجام دیے گئے کہ سعودی عرب دنیا کے پسماندہ ترین ممالک کی فہرست سے خوش حال اور ترقی یافتہ ممالک کی صف میں شامل ہو گیا۔شہروں اور بندرگاہوں کو جدید طرز پر توسیع دی گئی، ہوائی اڈے تعمیر کیے گئے، ملک بھر میں سڑکوں کا جال بچھا دیا گیا، حرم میں توسیع کی گئی اور حاجیوں کو مختلف سہولیات فراہم کی گئیں۔ شاہی محلات کو تعلیمی و رفاہی اداروں کے سپرد کر دیا گیا۔مکہ معظّمہ، جدہ اور ریاض میں نئی جامعات اور اعلیٰ تعلیم کے ادارے قائم کیے گئے، صنعتوں کو ترقی دی گئی اور 1967ء میں فولاد سازی کا پہلا کارخانہ قائم ہوا۔سعودی عرب میں پانی کی کمی کی وجہ سے زرعی ترقی کا کام بڑا مشکل ہے اور شاہ فیصل کے دور میں اس مشکل کو حل کرنے کی کوشش کی گئی اور نئے زیرِ زمین ذخائر دریافت کیے گئے اور برساتی پانی روک کر ندی نالوں پر جگہ جگہ بند تعمیر کیے گئے۔

**امورِ خارجہ:** خارجی میدان میں شاہ فیصل کے دور کے کارنامے داخلی کارناموں کے جتنے ہی اہم ہیں۔شاہ فیصل جب تخت پر بیٹھے تھے تو عرب دنیا انتہا پسندانہ قوم پرستی، نسل پرستی، سوشلزم اور دوسرے غیر اسلامی نظریات کی زد میں تھی۔عرب دنیا کے یہ سیکولر اور سوشلسٹ عناصر سعودی عرب کو اپنے نظریات کی راہ میں رکاوٹ سمجھتے تھے۔سعودی عرب پر رجعت پسند ہونے اور امریکا کا ایجنٹ ہونے کا الزام لگایا جاتا تھا حالانکہ یہ الزام لگانے والے ملک خود روس کے ایجنٹ تھے۔صدر جمال عبدالناصر کے زمانے میں دوسرے عرب ممالک کی طرح سعودی عرب کے اندرونی معاملات میں بھی مداخلت کی گئی اور حکومت کا تختہ تک پلٹنے کی کوشش کی گئی۔شاہ فیصل نے نہ صرف یہ کہ ان تمام نظریات سے سعودی عرب کو بچایا بلکہ چند سالوں کے اندر کئی عرب ممالک کو اپنا نقطۂ نظر اور طرزِ عمل بدل دینے پر مجبور کر دیا۔شاہ فیصل کا یہ بہت بڑا کارنامہ ہے کہ انھوں نے فلسطین کے مسئلے کو جسے صرف عرب مسئلہ سمجھا جاتا تھا، اسلامی دنیا کا مسئلہ بنا دیا۔

شاہ فیصل نے خارجی معاملات میں بڑی دانشمندانہ اور معتدل پالیسی اختیار کی۔انھوں نے عرب ممالک پر زور دیا کہ مسلمانوں کی بھلائی آپس میں لڑنے میں نہیں بلکہ اتحاد میں ہے۔اس پالیسی کے تحت شاہ فیصل نے کئی ممالک کے اختلافات دور کیے اور مخالفوں سے سمجھوتے کیے۔صدر ناصر نے جب نہر سویز کو قومی ملکیت میں لیا اور برطانیہ اور فرانس نے مصر پر حملہ کر دیا تو فیصل نے، جو اس وقت وزیر خارجہ تھے، مصر سے اختلافات کے باوجود مصری فیصلے کی تائید کی اور برطانیہ اور فرانس کی مذمت کی۔صحرا کے مسئلے پر مراکش اور الجزائر کے درمیان مصالحت کرانے کی کوشش کی۔یمن اور مصر کے درمیان تصفیہ کرایا۔شام اور عراق کے درمیان دریائے فرات کے پانی پر تنازع دور کرانے میں مدد دی۔ایران اور اس کے پڑوسی عرب ممالک کے درمیان اختلافات دور کیے۔

**اتحاد اسلام:** اتحاد اسلام شاہ فیصل کا بہت بڑا نصب العین تھا اور وہ خوش قسمت انسان تھے کہ انھوں نے اپنی زندگی ہی میں اس مقصد میں بے مثال کامیابی حاصل کی۔1962ء میں رابطۂ عالم اسلامی کی بنیاد ڈالی گئی جو مسلمانوں کی پہلی حقیقی بین الاقوامی تنظیم ہے۔اگرچہ یہ تنظیم شاہ سعود کے زمانے میں قائم ہوئی تھی لیکن اس کے اصل روح رواں شاہ فیصل تھے جو اس وقت وزیر خارجہ تھے۔اس کے بعد شاہ فیصل نے اپریل 1965ء میں حج کے موقع پر رابطۂ علام اسلامی کے ایک اجتماع

میں دنیا بھر کے مسلمانوں کو اسلام کی بنیاد پر متحد کرنے کا عہد کیا۔ اپنے مقصد کے حصول کے لیے اسی سال انھوں نے 8 نومبر سے اسلامی ممالک کا دورہ شروع کردیا۔ سب سے پہلے ایران گئے۔ اس کے بعد بالترتیب اردن، سوڈان، پاکستان، ترکی، مراکش، گنی، مالی اور تیونس کا دورہ کیا۔ شاہ فیصل اگست 1966ء میں ترکی گئے اور اس طرح ترکی کا دورہ کرنے والے پہلے عرب سربراہ بن گئے۔ اس دورے سے نہ صرف سعودی عرب اور ترکی کو ایک دوسرے کے قریب آنے میں مدد ملی بلکہ عربوں اور ترکوں کے درمیان دوستانہ تعلقات کا ایک نیا دور شروع ہو گیا اور وہ زخم بھرنے لگے جو عربوں کی بغاوت کی وجہ سے ترکوں پر لگے تھے۔ شاہ فیصل نے انقرہ میں صاف صاف اعلان کیا کہ ہماری طاقت کا سرچشمہ صرف اسلام ہے۔ 19 ستمبر 1966ء کو تیونس ان کے دوروں کو سلسلے کی آخری کڑی تھا۔

عرب دنیا میں ان کا دور ''رحلات الخیر'' یعنی بھلائی کے سفر کے نام سے مشہور رہے۔ ان دوروں میں شاہ فیصل نے یہ حقیقت سمجھانے کی کوشش کی کہ مسلمانوں کی نجات صرف اسلام سے وابستہ ہے اور ان کی بھلائی اسلامی اتحاد سے وابستہ ہے۔ وہ کسی بلاک سے خواہ وہ مشرق کا ہو یا مغرب کا، سرمایہ دار ہو یا اشتراکی امید وابستہ نہ کریں۔ ان بلاکوں کی امداد اخلاص پر نہیں اغرض پر مبنی ہوتی ہے۔ اخلاص صرف اسلامی دنیا میں ملے گا۔

ان دوروں میں شاہ فیصل نے اسلامی اتحاد کے لیے جو راہ ہموار کی وہ جون 1967ء میں اسرائیل کے مقابلے میں عربوں کی شکست کے بعد اور مستحکم ہوگئی۔ اگست 1967ء میں جب خرطوم میں عرب سربراہان کی کانفرنس ہوئی تو شاہ فیصل نے جمال عبدالناصر کو گلے لگالیا اور ان تمام مخالفانہ پالیسیوں کو نظرانداز کرتے ہوئے مصر کو وسیع پیمانے پر مالی امداد فراہم کی تاکہ مصر جون 1967ء کی شکست کے نتیجے میں ہونے والے مالی نقصانات کو پورا کرسکے۔ شاہ فیصل کی اعتدال پسندی اور تدبر پر مبنی پالیسی اپنا اثر دکھائے بغیر نہ رہ سکی اور مصر اور عرب ممالک میں ان کو پسند کیا جانے لگا۔ اگست 1969ء میں مسجد اقصیٰ میں آتش زنی کے واقعے کے بعد عرب اور اسلامی ممالک کو شاہ فیصل کے موقف کی صداقت کا یقین ہو گیا اور تمام اسلامی ملک ایک تنظیم کے تحت متحد ہونے کے لیے تیار ہو گئے۔ 22 تا 25 ستمبر 1969ء رباط (مراکش) میں دنیا کی تاریخ میں پہلی مرتبہ مسلمان سربراہان کی کانفرنس ہوئی جس کا مستقل دفتر بعد میں جدہ میں قائم کیا گیا۔ اس تاریخ کے بعد اسلامی دفتر (سیکرٹریٹ) کے تحت مختلف قسم کی اسلامی کانفرنسوں کا انعقاد پابندی سے ہورہا ہے۔

شاہ فیصل اپنے تدبر کی بدولت افریقی ممالک پر بھی اثر انداز ہوئے۔ انھوں نے سوڈان اور صومالیہ کو اشتراکی چنگل میں جانے سے بچایا اور ان ممالک کو ہر ممکن امداد فراہم کی۔ سعودی عرب نے افریقا کے غیر مسلم ممالک میں آزادی کی تحاریک کی بھی حمایت کی اور ان کو بھی اتنے وسیع پیمانے پر امداد فراہم کی کہ افریقہ میں اسرائیل کا اثر زائل ہونے لگا اور اکتوبر 1973ء میں مصر اور اسرائیل کی جنگ کے دوران جب عرب ممالک نے سعودی عرب کی قیادت میں امریکا اور مغربی ممالک کو تیل دینا بند کردیا تو افریقہ کے غیر مسلم ممالک نے بھی عربوں کی تائید کی۔

شاہ فیصل نے اسلامی ممالک کے مسائل حل کرنے کے لیے اقتصادیات، تعلیم اور دوسرے موضوعات پر ماہرین کی عالمی کانفرنسیں طلب کیں اور نوجوان مسلمانوں کو اجتماعات کیے۔ ان تمام کارروائیوں سے مسلمانوں کو اس قابل بنایا کہ وہ ایک دوسرے کے مسائل کو بہتر طور پر سمجھ سکیں اور ان کو حل کرنے کے لیے مشترکہ طریق کار طے کرسکیں۔ رابطۂ عالم اسلامی کی تنظیم ان کے دور میں ایک موثر تنظیم بن گئی اور اس قابل ہوگئی کہ سعودی عرب کی مالی امداد سے دنیا میں اسلام کی تبلیغ کرسکے اور مسلمان اقلیتوں کی مدد کرسکے۔ جدہ یونیورسٹی میں مسلمان اقلیتوں سے متعلق ایک مستقل شعبہ بھی قائم کیا گیا۔

**پاکستان سے تعلقات:** پاکستان کے ساتھ سعودی عرب کے شروع سے خصوصی تعلقات قائم ہیں۔ پاکستان اور سعودی عرب میں دوستی کا پہلا معاہدہ شاہ ابن سعود کے زمانے میں 1951ء میں ہوا تھا۔ شاہ فیصل کے دور میں ان تعلقات کو بہت فروغ ملا۔ سعودی عرب ان چند ممالک میں ہے جنھوں نے سرکاری سطح پر مسئلہ کشمیر میں پاکستان کے موقف کی کھل کر تائید کی۔ ستمبر 1965ء کی پاک بھارت جنگ میں سعودی عرب نے پاکستان کی بڑے پیمانے پر مدد کی۔ اپریل 1966ء میں شاہ فیصل نے پہلی مرتبہ پاکستان کا دورہ کیا اور اس موقع پر اسلام آباد کی مرکزی جامع مسجد کے سارے اخراجات خود اٹھانے کا اعلان کیا۔ یہ مسجد آج شاہ فیصل مسجد کے نام سے دنیا بھر میں جانی جاتی ہے۔ 1967ء میں سعودی عرب اور پاکستان کے درمیان فوجی تعاون کا معاہدہ ہوا جس کے تحت سعودی عرب کی بری، بحری اور فضائی افواج کی تربیت کا کام پاکستان کو سونپ دیا گیا۔ اپریل 1968ء میں سعودی عرب سے تمام برطانوی ہوابازوں اور فنی ماہرین کو رخصت کردیا گیا اور ان کی جگہ پاکستانی ماہرین کی خدمات حاصل کی گئیں۔ شاہ فیصل کے دور حکومت میں سعودی عرب نے 1973ء کے سیلاب مین مالی امداد فراہم کی اور دسمبر 1975ء میں سوات کے زلزلہ زدگان کی تعمیر وترقی کے لیے بھی ایک کروڑ ڈالر کا عطیہ دیا۔ 1971ء میں مشرقی پاکستان کی پاکستان سے علیحدگی پر شاہ فیصل کو بہت رنج ہوا اور انھوں نے پاکستان کی جانب سے تسلیم کرنے کے بعد بھی بنگلہ دیش کو تسلیم نہ کیا۔

پاکستان کے عوام ان کو آج بھی قدر کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ پاکستان کے صوبہ پنجاب کے ایک بڑے شہر لائل پور کا نام انہی کے نام پر فیصل آباد رکھا گیا جبکہ کراچی کی سب سے بڑی شاہراہ پاکستانی ہوائی قوت کی چھاؤنی کی مناسبت پر شاہراہ فیصل کہلاتی ہے جس کا نام انہی کے نام سے منسوب ہے۔ اس کے علاوہ کراچی کے جناح انٹرنیشنل ایئرپورٹ کے قریب ایک بہت بڑی آبادی شاہ فیصل کالونی کہلاتی ہے اور اسی کی نسبت سے کراچی کے ایک ٹاؤن کا نام شاہ فیصل ٹاؤن ہے۔

## شاہ سعود اور شاہ فیصل کے درمیان اختلافات

شاہ فیصل بچپن سے ہی اسلام پسند جانے جاتے تھے۔ آپ اور شاہ سعود کے آپس میں اس وقت اختلافات پیدا ہوئے جب آپ نے دیکھا کہ ملک کا خزانہ دن بہ دن کمزور ہوتا جارہا ہے اور اقتصاد بھی کمزور ہوگئی تھی نتیجہ یہ ہوا کہ سعودی ریال امریکی ڈالر کے مقابلے میں نیچے گرگیا۔ اس کے علاوہ ملک کے معیشت بھی کمزور ہوتی گئی۔ ملک کی سنگین حالات کے باعث 1960 کے آس پاس دونوں بھائیوں میں منافرتی لڑائی ہوئی۔ یہاں تک کہ جب شاہ سعود علاج کے لیے ملک سے باہر گئے تو شہزادہ فیصل (جواب شاہ فیصل ہیں) نے ایک نئے کابینے کا اعلان کردیا۔ جب شاہ سعود کو اس بات کا علم ہوا تو انھوں نے کہا کہ فیصل تو ولی عہد ہیں ان کا کیا حیثیت ہے کہ بادشاہ کے ہوتے ہوئے نیا کابینہ بنارہے ہیں، اس لیے میں (شاہ سعود) سعودی فوج کو حکم دے رہا ہوں کہ وہ فیصل کے خلاف کارروائی کریں۔ اس کے ردعمل میں شاہ فیصل نے کہاں کہ چونکہ میں ولی عہد ہوں اس لیے سعودی نیشنل گارڈ میرے ماتحت ہے۔ اسی طرح منافرتی لڑائی اتنی آگے بڑھ گئی کہ پورا شاہی خاندان اس میں مداخل ہوا۔ نتیجہ یہ نکلا کہ شاہ سعود کو جلاوطن کردیا گیا اور فیصل سعودی عرب کے فرماں رواں بن گئے۔ شاہ سعود چلے گئے یورپ وہاں سویزلینڈ اور کہیں ممالک میں بھٹکتے رہے۔ پھر اس وقت کے مصر کے سربراہ جمال عبدالناصر جو سعودیوں کے سخت دشمن تھے، عبدالناصر نے شاہ سعود کو قاہرہ بلالیا۔ اور پھر شاہ سعود قاہرہ ریڈیو سے شاہ فیصل اور سعودیوں کے خلاف بات کرتے تھے۔ نتیجہ یہ نکلا کہ شاہ فیصل نے شاہ سعود کی سعودی نیشنلٹی بھی چھین لی اور تمام جائداد بھی چھین لی۔

# غلاف کعبہ کی تاریخ اور اسکی تیاری میں سعودی حکومت کی شاندار روایات

ایک ہزار کلو ریشم، 120 کلو سونے اور 100 کلو چاندی کے دھاگے سے تیار شدہ اس غلاف کی لاگت لگ بھگ دو کروڑ سعودی ریال ہے

عبدالحکیم عبدالمعبود مدنی
شیخ الحدیث جامعہ رحمانیہ
کاندیولی، ممبئی

غلاف کعبہ یا کسوہ (عربی: کسوۃ الکعبۃ)، خانہ کعبہ کی دیواروں اور باب کعبہ (دروازہِ کعبہ) کو جس کپڑے سے ڈھانپا جاتا ہے، اس کو کہتے ہیں۔ اس کی ابتدا اسلامی روایات کے مطابق نبی اسماعیل علیہ السلام نے کی تھی۔ ابھی یہ ہمیشہ سیاہ رنگ کے ریشم سے تیار کیا جاتا ہے۔ اسے ہر سال تبدیل کر دیا جاتا ہے۔ کعبۃ اللہ کی تاریخ اس بات پر شاہد ہے کہ اغلب ادوار میں اس پر بہتر سے بہتر غلاف چڑھایا گیا۔ اہل علم نے اس پر نکیر نہیں فرمائی۔ بالخصوص سلف صالحین جن کے افعال و اقوال کو منارہ ہدایت سمجھا جاتا ہے بلکہ فعل ہذا کو بہ نظر استحسان دیکھا گیا۔

چنانچہ حافظ ابن حجر رحمہ اللہ، قاضی زین الدین عبدالباسط کے بارے میں فرماتے ہیں: (فبالغ فی تحیتها بحیث یعجز الواصف عن صفة حسنها جزاه الله علی ذلك افضل المجازاة) (فتح الباری: 460/3 چنانچہ اس کی تیاری کے لیے سعودی حکومت نے الگ سے ایک کارخانہ قائم کر رکھا ہے۔ اسے ریشم سے تیار کیا جاتا ہے اور اس پر سونے اور چاندی کے تاروں سے قرانی آیات کندہ کی جاتی ہیں۔ غلاف کی تیاری میں استعمال کیا جانے والا ریشم اٹلی سونے اور چاندی کی تاریں جرمنی سے آتی ہیں۔ اس کو کعبہ کی تمام دیواروں اور دروازے پر ڈالا جاتا ہے۔ کعبہ اسلام میں تمام مسلمانوں کے لیے قبلہ اور انتہائی مقدس مقام ہے۔

نئے اسلامی سال کے آغاز یعنی یکم محرم الحرام کو مکہ مکرمہ کے مقدس شہر میں خانہ کعبہ کے غلاف مبارک یعنی کسوہ کی تبدیلی کا اہتمام کیا جاتا ہے۔ یہ منظر انتہائی روح پرور اور خوش نما و مبارک ہوتا ہے۔ اور لائیو ٹیلیویژن و دیگر ذرائع ابلاغ پر دیکھنے کے قابل ہوتا ہے۔ سعودی خبر رساں ادارے ایس پی اے کے حوالے سے یہ خبر مصدق ہے کہ یہ غلاف 1350 کلو وزنی ہے اس کی تیاری میں 159 کاریگروں نے حصہ لیا، جس کی لمبائی 14 میٹر سے زیادہ ہے۔ غلاف کعبہ کی تیاری میں تقریباً ایک ہزار کلو ریشم، 120 کلو سونے اور 100 کلو چاندی کے دھاگے کا استعمال کیا گیا ہے۔

سینکڑوں کلوگرام ریشم، چاندی اور سنہری دھاگوں سے تیار کیا جانے والا خانہ کعبہ کا غلاف کئی دہائیوں سے ہر سال ذوالحجہ کے اسلامی مہینے میں حج کے موقع پر نو ذوالحجہ کو تبدیل کیا جاتا رہا ہے۔

ہر سال غلاف کعبہ کی تبدیلی کی تقریب نماز عشا کے بعد قریب پانچ گھنٹے تک جاری رہتی ہے اور اسے پوری دنیا میں لوگ براہ راست دیکھ سکتے ہیں۔ تاہم 2022ء میں اس روایت میں تبدیلی لائی گئی ہے اور سعودی حکام کے مطابق گذشتہ برس یہ تقریب نئے اسلامی سال کے آغاز پر یعنی یکم محرم الحرام کو منعقد کی گئی۔ تاکہ نئے ہجری سال کی مناسبت پر غلاف کعبہ بھی نیا ہو۔ غلاف کعبہ کی تیاری کا آغاز کب ہوا اس کے متعلق مصدقہ معلومات موجود نہیں ہیں تاہم متعدد تاریخی کتب کے مطابق قبل از اسلام پہلی مرتبہ یمن کے بادشاہ طوبیٰ الحمیر ی نے کعبے پر غلاف چڑھایا تھا۔ الحمیر ی نے مکہ سے واپسی پر ایک موٹے کپڑے کو استعمال کرتے ہوئے غلاف کعبہ تیار کروایا۔ تاریخی کتب میں اس موٹے کپڑے کو 'کشف' کا نام دیا گیا ہے۔ بعدازاں اسی بادشاہ نے 'المعافیریہ' کپڑے سے غلاف تیار کروایا اور اس مقصد کے لیے یمن کے ایک قدیم شہر میں بننے والا بہترین کپڑا استعمال کیا گیا۔ طوبیٰ الحمیر ی کے بعد کے ادوار میں غلافِ کعبہ کے لیے مختلف کپڑے استعمال کئے گئے۔ جن میں چمڑے سے لے کر مصر کا قبطی کپڑا تک شامل تھا۔ مشہور عالم سیرت نگار رسول صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت قاضی محمد سلیمان صاحب سلمان منصور پوری رحمہ اللہ نے 1921ء میں سفر حج اختیار فرمایا تھا اور انہوں نے ایک سفر نامہ "سفر نامہ حجاز" تحریر فرمایا تھا۔ یہ سفر نامہ بڑا معلوماتی اور تحقیقی اعتبار سے بڑا مفید ہے۔ کعبۃ اللہ کے غلاف چڑھانے کی تاریخی حیثیت کو انہوں نے اس طرح بیان فرمایا ہے۔ کعبہ پر کسوۃ (غلاف) کا رواج بہت قدیم ایام سے ہے۔ جہاں تک تاریخ میں پتہ لگتا ہے تبع بادشاہ یمن پہلا شخص ہے، جس نے بیت اللہ پر مکمل کسوہ (غلاف) چڑھایا تھا۔ یہ ریشم کا تھا۔ یہ بادشاہ تقریبا 7 صدی قبل از اسلام گزرا ہے۔ تبع کے بعد کسوہ کعبہ کا یہ عمل برابر جاری رہا۔ مختلف قسم کے پارچات یا ہرن کی کھالوں وغیرہ سے عمارت کو ڈھانک دیا جاتا تھا۔ قبل از اسلام تتنیلہ بنت خباب بن کلیب (از نسل ربیعہ بن نزار) اہلیہ عبدالمطلب پہلی خاتون ہیں۔ جس نے کعبہ پر ایک ہی ریشمی کپڑے کا غلاف چڑھایا تھا۔ یہ عم رسول جناب عباس رضی اللہ عنہ کی والدہ ہیں۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ بچپن میں کھوئے گئے تھے۔ ان کی والدہ نے منت مانی تھی کہ اگر ان کا بچہ صحیح وسلامت مل جائے تو وہ کعبہ پر لباس حریر چڑھائیں گی۔ بچہ مل گیا اور منت پوری کی گئی۔ سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے قرار دیا کہ پہلی کسوہ (غلاف) کو زوار کعبہ میں تقسیم کر دیا جایا کرے مگر فروخت نہ ہو۔ اور کسوہ جدید (نیا غلاف) پہنایا جایا کرے۔ اب تک اسی طرح عمل جاری ہے ۔ خلفاء الراشدین ] کے عہد مبارک میں سال بہ سال کسوت ابریشمی چڑھایا جاتا تھا۔ مگر کسی خاص رنگ کی

ماضی میں مصر سے تحفے کے طور پر ہر سال غلاف کعبہ بھجوایا جاتا تھا۔ اس دور میں جمال عبدالناصر حاکم تھے۔ لیکن سنہ انیس سو باسٹھ میں جب غلاف کعبہ بندر گاہ پر پہنچا تو کافی دیر ہو گئی تھی۔ اس موقع پر سعودی عرب میں سنہ 1962ء میں شاہ سعود نے شاہ فیصل کو غلاف کے لیے کارخانہ لگانے کا حکم دیا جس کو مکمل کیا گیا۔ تب سے اسے مقامی طور پر تیار کیا جا رہا ہے اور یہ سلسلہ بدستور پورے اہتمام اور آن بان شان سے جاری ہے سعودی دور میں غلاف کعبہ پر بھرپور توجہ دی گئ۔ سعودی عرب کے بانی شاہ عبدالعزیز نے غلاف کعبہ کی تیاری کے لیے مسجد الحرام کے قریب واقع اجیاد میں خصوصی فیکڑی قائم کرنے کی ہدایات جاری کیں۔ یہ پہلی فیکڑی تھی جسے حجاز میں غلاف کعبہ تیار کرنے کی ذمہ داری سونپی گئی۔ یہ پہلی فیکٹری تھی جہاں مکہ میں پہلا غلاف کعبہ تیار کیا گیا بعد ازاں اس فیکڑی کو نئے مقام ام الجود منتقل کیا گیا۔ یہ فیکڑی جدید آلات سے لیس تھی۔ شاہ سلمان نے غلاف کعبہ فیکٹری کے نام کی تبدیلی کے حوالے سے شاہی فرمان جاری کیا اور اس کا نام کنگ عبدالعزیز کمپلیکس برائے کسوہ (غلاف کعبہ) رکھا گیا۔ کنگ عبدالعزیز کمپلیکس برائے کسوہ میں ڈی سیلینیشن کا ایک اہم شعبہ ہے جو پانی کی صفائی کا ذمہ دار ہے جو ریشم کی ساخت اور معیار میں بھی نظر آتا ہے۔ ریشم کو دھونے اور رنگنے کے کام میں استعمال ہونے والے پانی کی صفائی بھی یہی شعبہ کرتا ہے۔ رنگنے کا کام ریشم کے دھاگوں پر لگی مومی تہہ کو ہٹانے کے بعد شروع ہوتا ہے۔ اس کے بعد ریشم کو سیاہ اور سبز رنگوں میں رنگا جاتا ہے جس کے لیے بڑے بڑے ٹب اور دوسری مشینری استعمال ہوتی ہے جن میں بڑی احتیاط سے ناپ تول کر کیمیکلز ڈالے جاتے ہیں تا کہ رنگ کو مطلوبہ استحکام مل سکے۔ اور سوتی دھاگوں کا معیار برقرار رکھنے اور موسمی اثرات کا مقابلہ کرنے کے لیے ان کے متعدد ٹیسٹ کیے جاتے ہیں۔ چاندی میں لپٹے دھاگوں کو جانچنے کے لیے بھی مختلف ٹیسٹوں سے گزارا جاتا ہے تا کہ ان کے معیار اور استحکام کو یقینی بنایا جا سکے۔ کپڑے کی تیاری کے حوالے سے کمپلیکس میں جدید جیکوارڈ مشینیں موجود ہیں۔ یہ مشینیں قرآنی آیات کی کڑھائی، آیات اور دعاؤں کے لیے کالا ریشم تیار کرتی ہیں جبکہ سادہ ریشم بھی بناتی ہیں جن پر آیات پرنٹ کی جاتی ہیں اسی طرح چاندی اور سونے کے دھاگوں سے کشیدہ کاری بھی کی جاتی ہے۔ یہ مشینیں غلاف کعبہ کی ریکارڈ وقت میں تیاری کے لیے فی میٹر نو ہزار 986 دھاگے استعمال کرتی ہیں۔

پرنٹنگ کے شعبے میں کام غلاف کعبہ کی پٹی پر آیات کی پرنٹنگ سے شروع ہوتا ہے۔ سادہ ریشم کو سب سے اوپر لگایا جاتا ہے۔ کارکن قرآنی آیات کی پرنٹنگ کے لیے سلک سکرین، سفید اور زرد روشنائی استعمال کرتے ہیں۔ کمپلکس کا بیلٹ ڈیپارٹمنٹ سونے اور چاندی سے ہونے والی کشیدہ کاری کے معاملات دیکھتا ہے۔ اس عمل میں سوتی اور دوسرے دھاگوں کو استعمال کر کے کپڑے پر پرنٹنگ کی جاتی ہے۔ اس دوران کارکن مسلسل متحرک رہتے ہیں اور ضروری ٹانکے لگاتے ہیں۔ غلاف کعبہ کی پٹی، جس پر قرآنی آیات لکھی ہوتی ہیں، کے لیے 16 ٹکڑے تیار کیے جاتے ہیں جبکہ مختلف سائز کے چھ ٹکڑے پٹی کے نیچے اور چار مضبوط ٹکڑے کعبہ کے چاروں کونوں کے لیے بنتے ہیں۔ اسی طرح دیگر حصوں میں 12 مشعلیں پٹی کے نیچے، پانچ ٹکڑے حجر اسود کے اوپر اور کعبہ کے دروازے کا پردہ بھی شامل ہے۔ رئاسة شؤون الحرمین کی سرکاری ویب سائٹ پر اس غلاف کی تیاری سے متعلق معلومات دی گئی ہیں جن کے مطابق غلافِ کعبہ کو بنانے کے لیے اٹلی سے لائے جانے والے ریشمی دھاگے اعلی معیار کی گریڈ (A5) کے ہوتے ہیں اور ان کی موٹائی تین ملی میٹر ہوتی ہے جو مضبوطی اور لچک کی ضمانت دیتی ہے۔ ایک ریشم کا دھاگہ متعدد ٹیسٹ پاس کرتا ہے جس میں تھریڈ ٹیسٹ سے لے کر موٹائی، مضبوطی، رنگنے، میچنگ، دھوتے ہوئے رنگ اُترنے اور دھات کی تاروں کے ساتھ استعمال تک کے ٹیسٹ شامل ہیں۔ غلاف کعبہ کے لیے بہترین معیار کو یقینی بنانے کے لیے شاہ عبدالعزیز کمپلیکس میں ایک تجربہ کار ٹیم ان ٹیسٹوں کی نگرانی کرتی ہے۔ اس غلاف کی تیاری پر لاگت کا تخمینہ لگ بھگ دو کروڑ سعودی ریال ہوتا ہے، یعنی تاریخ کا سب سے مہنگا غلاف اس غلاف کی تیاری کے عمل کی نگرانی 200 سے زیادہ مینوفیکچررز کرتے ہیں جن میں بہترین قابلیت، تجربہ، سائنسی اور عملی قابلیت رکھنے والوں کو مسجدِ نبوی اور خانہ کعبہ کے امور کے لیے ملازمت پر رکھا گیا ہے۔ ریشم کو سیاہ اور سبز رنگوں میں رنگا جاتا ہے اور غلاف کی تیاری کے دوران خصوصی کیمیکلز بھی استعمال کیے جاتے ہیں۔ حج کے موقع پر غلاف کعبہ کو تقریباً تین میٹر تک اوپر اٹھا دیا جاتا ہے اور نیچے کی جگہ کو سفید سوتی کپڑے سے ڈھک دیا جاتا ہے تا کہ کسوہ صاف رہے اور پھٹنے سے محفوظ رہ سکے۔ اسلام میں تمام مسلمانوں کے لیے کعبہ انتہائی مقدس مقام ہے۔ مسلمان ہر سال اسلامی مہینے ذوالحجہ میں مکہ پہونچ کر حج کا فریضہ ادا کرتے ہیں۔ غلاف کعبہ کی تیاری کے لیے قائم کردہ کسوہ کارخانے میں 200 ماہرین اور منتظمین کام کرتے ہیں۔ ان تمام کا تعلق سعودی عرب سے ہے اور وہ اپنے شعبے کے ماہر اور اعلیٰ تربیت یافتہ ہیں۔ غلاف کی تیاری کا کام آٹھ ماہ میں مکمل ہوتا ہے۔ اب آپ سوچ رہے ہوں گے پرانے غلاف کا کیا جاتا ہے؟ پرانے غلافِ کعبہ کو اُتار کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں کاٹ لیا جاتا ہے اور سعودی عرب کا دورہ کرنے والے مسلمان ملکوں کے رہنماؤں کو بطور تحفہ یہ ٹکڑے پیش کیے جاتے ہیں۔ غلاف کعبہ کی تیاری میں سعودی حکومت کی دلچسپی اور اس بابت خاص اہتمام اور توجہ اور کعبہ معظّمہ کے شایان شان اسکی ڈیزائینگ وسلائی اور اس پر زر کثیر کا صرفہ یہ اسی حکومت کا خاصہ ہے جو خدمت حرمین کو اپنے لئے باعث شرف سمجھتے ہیں اور اس روایت کے زندہ رکھنے کو اپنے لئے باعث شرف سمجھتے ہیں۔ اللہ رب العالمین سے دعا ہے کہ رب العالمین ان خدمات جلیلہ کو شرف قبولیت عطا فرمائے اور مملکت سعودی عرب اور وہاں کے حکمرانوں کی حفاظت فرمائے اور انہیں نظر بد سے بچائے اور خادم حرمین شریفین اور ان کے ولی عہد اور تمام اس عظیم روایت سے جڑے ہوئے موظفین کو ان کی خدمتوں کا دنیا اور آخرت میں بہترین بدلہ عطا فرمائے۔

# عبداللہ بن عبدالعزیز آلِ سعود

**شاہ فہد:** عبداللہ بن عبدالعزیز آلِ سعود (پورا نام مع عربی القاب: صاحب السموء الملک وخادم الحرمین الشریفین الملک عبداللہ الرابع بن عبدالعزیز آل سعود) یکم اگست 2005ء سے لے کر 2015ء میں اپنی وفات تک سعودی عرب کے بادشاہ اور وزیرِ اعظم رہے۔ 13 جون 1982ء سے اپنی تخت نشینی تک وہ سعودی تخت کے وارث یعنی ولی عہد بھی رہے۔ وہ سعودی عرب کے بانی اور پہلے بادشاہ، شاہ عبدالعزیز کے دسویں بیٹے تھے۔ عبداللہ، شاہ عبدالعزیز اور فہدہ بنتِ عاصی الشُرَیم کے بیٹے تھے۔ ان کی والدہ آلِ رشید کی رُکن تھیں جو آلِ سعود کا تاریخی حریف خاندان تھا۔ آغازِ جوانی سے تخت پانے تک عبداللہ اہم سیاسی عہدوں پر فائز رہے۔ 1961ء میں وہ مکہ کے میئر بنے، یہ اُن کا پہلا سیاسی عہدہ تھا۔ اگلے سال وہ سعودی عرب کے نیشنل گارڈ کے کمانڈر مقرر کیے گئے، اس عہدہ پر وہ بادشاہ بننے کے بعد بھی فائز رہے۔ اُنھوں نے نائب وزیرِ دفاع کے طور پر بھی خدمات انجام دیں اور 1982ء میں جب اُن کے سوتیلے بھائی شاہ فہد نے تخت سنبھالا تو اُنھیں ولی عہد نامزد کیا گیا۔ 1995ء میں جب کہ شاہ فہد شدید فالج کا شکار ہو چکے تھے، عبداللہ تخت نشین ہو کے اور سعودی عرب کے اصل حکمران بنے۔

اپنے دورِ حکومت میں عبداللہ نے امریکہ اور برطانیہ کے ساتھ قریبی تعلقات بنائے رکھے اور دونوں ممالک سے اربوں ڈالر مالیت کا دفاعی سامان خریدا۔ شاہ نے خواتین کو میونسپل کونسلوں میں ووٹ ڈالنے اور اولمپکس میں حصہ لینے کا حق بھی عطا کیا۔ جب عرب بہار کے دوران سلطنت میں احتجاج کی لہریں اُٹھیں تو عبداللہ نے کامیابی سے پُرانے نظام کو برقرار رکھا۔ 2013ء کی بی بی سی کی ایک رپورٹ کے مطابق، دونوں ممالک کے درمیان قریبی تعلقات کی وجہ سے سعودی عرب عبداللہ کے دور میں پاکستان سے اپنی مرضی سے جوہری ہتھیار حاصل کر سکتا تھا۔ عبداللہ کے پاکستان کے ساتھ دیرینہ تعلقات تھے، اور انہوں نے جنرل پرویز مشرف اور معزول وزیرِ اعظم نواز شریف کے درمیان ایک سمجھوتہ کرایا جس سے انہوں نے 1999ء کی پاکستانی بغاوت میں شریف کی برطرفی کے بعد 10 سال کی جلاوطنی کے لیے سعودی عرب جلاوطن ہونے کی درخواست کی تھی۔ عبداللہ کے دورِ حکومت میں اُن کے تینوں ولی عہد سابق بادشاہ فہد بن عبدالعزیز کے سگے بھائی تھے۔ 2005ء میں بادشاہ بننے کے بعد، عبداللہ نے اپنے سوتیلے بھائی سُلطان بن عبدالعزیز کو ولی عہد مقرر کیا۔ 2011ء میں جب سُلطان کا انتقال ہوا تو سُلطان کے سگے بھائی نائف بن عبدالعزیز کو تخت کا وارث نامزد کیا گیا، لیکن اگلے ہی سال نایف بھی انتقال کر گئے۔ عبداللہ نے پھر سلمان بن عبدالعزیز کو ولی عہد نامزد کیا۔ مختلف رپورٹس کے مطابق عبداللہ نے 30 شادیاں کیں اور اُن کے 35 سے زائد بچے ہیں۔ اُن کا شمار دنیا کے امیر ترین شاہی افراد میں ہوتا تھا۔ 2015ء میں 90 سال کی عمر میں وفات پائی تو اُن کے سوتیلے بھائی سلمان اُن کے جانشین ہوئے۔

**سلسلہ نسب:** شاہ عبداللہ، آلِ سعود کے بانی مبانی سعود بن محمد بن آل مقرن (وفات: 1725ء) کی اولاد سے تھے۔ شاہ کا نسبی سلسلہ سات پشتوں میں جا کر آلِ سعود کے جدِّ امجد سعود بن محمد سے جا ملتا ہے۔ ذیل میں شاہ کا سلسلۂ نسب دیا جا رہا ہے: شاہ عبداللہ بن عبدالعزیز بن عبدالرحمٰن بن فیصل بن تُرکی بن عبداللہ بن محمد بن سعود بن محمد۔ یہ خاندان قدیم عربوں کے عدنانی سلسلہ کی ایک بڑی شاخ قبائلِ ربیعہ کے ایک قبیلہ بنوبکر بن وائل سے تعلق رکھتا تھا۔ بنوبکر کی متعدد شاخیں تھیں جن میں سے دو یعنی بنوعجل اور بنوشیبان نے عباسی خلافت کے زمانہ میں بالترتیب علاقہ جبال اور علاقہ الجزیرہ میں مقامی حکومتیں قائم کی تھیں۔ یہ خاندان قدیم عربوں کے عدنانی سلسلہ کی ایک بڑی شاخ قبائلِ ربیعہ کے ایک قبیلہ بنوبکر بن وائل سے تعلق رکھتا تھا۔ بنوبکر کی متعدد شاخیں تھیں جن میں سے دو یعنی بنوعجل اور بنوشیبان نے عباسی خلافت کے زمانہ میں بالترتیب علاقہ جبال اور علاقہ الجزیرہ میں مقامی حکومتیں قائم کی تھیں۔

**ابتدائی حالات:** شاہ عبداللہ بن عبدالعزیز بن عبدالرحمن بن فیصل بن ترکی بن عبداللہ بن محمد بن سعود، خادم الحرمین الشریفین یکم اگست 1924ء کو پیدا ہوئے۔ یکم اگست 2005ء کو انہوں نے اپنے رضاعی بھائی شاہ فہد کی وفات کے بعد تخت کو کامیابی سے سنبھالا۔ 23 جنوری سن 2015 کو جمعرات اور جمعے کی درمیانی رات مقامی وقت کے مطابق ایک بجے 91 سال کی عمر میں انتقال کر گئے۔ ایک لمبے عرصے سے شاہ عبداللہ کے منظرِ عام پر نہ آنے سے سوشل میڈیا پر گذشتہ سال سے ان کی طبیعت انتہائی ناساز ہونے کی افواہیں گردش کرنے لگی تھیں۔ کمر میں تکلیف کے باعث ان کے دو آپریشن ہو چکے تھے جن میں 13 گھنٹے کا ایک طویل آپریشن بھی شامل ہے۔ 2010 میں وہ تین ماہ تک امریکا میں بھی زیرِ علاج رہے تھے۔

**ابتدائی زندگی:** شاہ عبداللہ بن عبدالعزیز السعود ابن سعود کی آٹھویں بیوی فہدہ بنت عاصی الشریم کے بطن سے ریاض میں پیدا ہوئے۔ ان کی والدہ کا تعلق سعودی عرب کے قبیلے شمر سے تھا۔ انھوں نے اس سے قبل انھوں نے دسویں راشدی امیر سعود سے شادی تھی جن کو 1920ء میں قتل کر دیا گیا تھا۔

**دولت:** شاہ عبداللہ کا شمار دنیا کے امیر ترین اشخاص میں ہوتا ہے۔ ان کی دولت کا اندازہ 21 ارب امریکی ڈالر تک ہے۔

**وفات:** سعودی عرب کے حکام کے مطابق ملک کے بادشاہ عبداللہ بن عبدالعزیز 91 برس کی عمر میں انتقال کر گئے۔ شاہ عبداللہ کی جگہ ان کے 79 سالہ بھائی شاہ سلمان بن عبدالعزیز سعودی عرب کے نئے بادشاہ بنے جنھیں دو برس قبل شہزادہ نائف بن عبدالعزیز کی وفات کے بعد ولی عہد کا منصب عطا کیا گیا تھا۔

ON THE OCCASION OF THE

# 94th Saudi National Day

بمناسبة اليوم الوطني للمملكة العربية السعودية

We Extends Our Warm Greetings and Heartiest

## Congratulations to

H.M. King **Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
(The Custodian of the Two Holy Mosques)

H.R. H. **Mohammad bin Salman Al Saud**
(The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.)

نحلم ونحقق
اليوم الوطني السعودي 94

VISION رؤية 2030
المملكة العربية السعودية
KINGDOM OF SAUDI ARABIA

His Excellency
**Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**
Chargé d' Affaires of the
Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India

His Royal Highness
**Mohammad bin Salman Al Saud**
The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.

His Majesty King
**Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
Custodian of the Two Holy Mosques

كل تحية طيبة و تقدير بالغ لمملكة التوحيد. مملكة الإنسانية، بلد الحرمين الشريفين. المملكة العربية السعودية في يومها الوطني 94. يوم الفخر و الاعتزاز الذي يجسد روح الوحدة والتضامن. كل عام و المملكة في أمان و رخاء. و قادتها الراشدون و شعبها المكرمون بخير و سلام و سعادة. وفي تقدم دائم مستمر. نتمنى لها دوام المجد و الرفعة والرخاء سائلين الله سبحانه و تعالى أن يحفظ بلدنا الحبيب من كل شر، و يوفق القائمين عليها والساكنين فيها لكل ما يحب و يرضى، و صلى الله على النبي و بارك و سلم.

# جامعہ اسلامیہ خیر العلوم

## ڈومریا گنج، سدھارتھ نگر، (اتر پردیش) الہند

كلية الشريعة والدراسات الاسلامية

برائے تعلیمی سال ۲۵-۲۰۲۴ء
داخلہ کی تاریخ
۱۶/اپریل تا ۲۲/اپریل ۲۰۲۴ء

### جامعہ ایک نظر میں

سن تاسیس: ۱۹۶۸ء
مؤسس: ڈاکٹر عبد الباری خان
مساعد مؤسس: ڈاکٹر محفوظ الرحمن مدنی

**تعلیمی مراحل**
ابتدائیہ
متوسطہ
ثانویہ
عالمیت
فضیلت
(تخصص فی الحدیث والفقہ)

اساتذہ و معلمات: ۱۰۱
طلبہ و طالبات: ۱۸۸۳
ہاسٹل میں: ۱۲۰۰
ملازمین: ۵۸

**شعبہ جات:**
شعبۂ مکتب — كلية الشريعة للبنين
كلية الطيبات للبنات — معہد الایتام
شعبۂ تحفیظ القرآن — شعبۂ دعوت و تبلیغ
شعبۂ افتاء و قضاء — شعبۂ نشر و اشاعت
شعبۂ ثقافت

### خصوصیات و سہولیات

1. قابل اور باصلاحیت، مخلص اور تجربہ کار اساتذہ و معلمین کی زیر نگرانی عمدہ اور معیاری تعلیم و تربیت۔
2. دینی و عصری علوم کے حسین امتزاج پر مشتمل عصری تقاضوں سے ہم آہنگ بہترین اور مستند نصاب تعلیم۔
3. یوپی بورڈ سے ہائی اسکول (دسویں) کے لیے اضافی کلاسز کا نظم۔
4. کمپیوٹر کی تعلیم کا خصوصی اہتمام۔
5. دینی تعلیم کے ساتھ ساتھ اسلامی تربیت اور شخصیت سازی پر خصوصی توجہ۔
6. صاف ستھرے، پرسکون کیمپس اور خوشگوار ماحول میں قیام و طعام کا بہترین انتظام۔
7. تعلیمی اور خوراکی فیس میں خصوصی رعایت نیز غریب و محتاج اور نادار طلبہ کے لیے مفت تعلیم، قیام و طعام کا نظم اور مالی تعاون کی سہولت۔
8. فضیلت کے طلبہ کے لیے تعلیمی و خوراکی فیس معاف نیز ماہانہ وظیفہ کا نظم۔
9. فضیلت کے طلبہ کے لیے مرکزی حکومت سے منظور شدہ COPA کا بہترین موقع۔
10. مختلف فنون اور زبانوں میں ہزاروں کتب، رسائل و جرائد پر مشتمل بہترین لائبریری۔
11. طلبہ کے استفادہ کے لیے لائبریری میں کمپیوٹر اور انٹرنیٹ کا خصوصی نظم۔
12. طلبہ کی علمی و فکری اور ہمہ جہت صلاحیتوں کو پروان چڑھانے نیز ان کی خوابیدہ صلاحیتوں کو بیدار کرنے کے لیے متعدد علمی مسابقات، ثقافتی پروگرام، مفید نشاطات اور سرگرمیوں کا اہتمام۔
13. ممتاز اور بااخلاق طلبہ کے لیے خصوصی انعامات۔

### طلبہ کے روشن مستقبل اور اعلیٰ تعلیم کے لیے جامعہ کی کوششیں

1. جامعہ اسلامیہ مدینہ طیبہ اور جامعہ ملک سعود ریاض (سعودی عرب) سے معادلہ۔
2. جامعہ سلفیہ (مرکزی دار العلوم) بنارس سے مرحلہ ثانویہ کا الحاق۔
3. جامعہ ملیہ اسلامیہ نئی دہلی، مولانا آزاد نیشنل اردو یونیورسٹی حیدر آباد، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی اور جامعہ ہمدرد نئی دہلی سے الحاق۔
4. فضیلت کی سند سے BUMS میں داخلہ لینے کا موقع۔
5. مذکورہ جامعات اور دیگر تمام سعودی جامعات جیسے ام القریٰ مکہ مکرمہ اور جامعہ محمد بن سعود الاسلامیہ ریاض وغیرہ میں داخلے کے لیے مکمل رہنمائی اور مناسب کوشش۔
6. خواہش مند طلبہ کے لیے یوپی مدرسہ بورڈ کے تمام امتحانات اسی طرح یوپی بورڈ سے ہائی اسکول (دسویں) اور انٹرمیڈیٹ (بارہویں) کے امتحان کا نظم۔
7. خواہش مند طلبہ کے لیے NIOS (National Institute of open Schooling) میں ہائی اسکول اور انٹرمیڈیٹ کے کورس کا نظم۔
8. منی آئی۔ ٹی۔ آئی، وغیرہ کے امتحانات کے مواقع۔

1. داخلہ کے خواہش مند آفس کے وقت صبح ۸ تا ۱۲ بجے پہنچ کر پہلی فرصت میں داخلہ کارروائی مکمل کرالیں۔
2. داخلہ امتحان تحریری اور تقریری دونوں طرح سے ہوگا۔
3. عالمیت سال آخر و فضیلت سال آخر کے علاوہ تمام کلاسز میں داخلے ہوں گے۔
4. قدیم طلبہ تجدید داخلہ کے لیے جامعہ سے شائع کردہ دوسرے اعلان کی طرف رجوع کریں۔

**داخلہ اور تجدید داخلہ کے لیے ضروری کاغذات:**

1. اپنا اور والدین کا آدھار کارڈ
2. پچھلے سال کا رزلٹ (نتیجہ) کارڈ
3. ٹی سی (خارجہ سرٹیفکٹ)
4. دو عدد فوٹو (پاسپورٹ سائز)
5. راشن کارڈ کی فوٹو کاپی
6. U-DISE NUMBER (یو-ڈائس نمبر)

مزید معلومات کے لیے رابطہ کریں: 05541299233,9869340076,9450550886

# معہد الأیتام

## (یتیم خانہ جامعہ اسلامیہ خیر العلوم) ڈومریا گنج

ہندوستان کے عظیم صوبہ اتر پردیش میں دہائیوں سے یتیموں اور بیواؤں کی مثالی کفالت اور یتیم طلبہ و طالبات کے لیے بچپن سے بلوغت اور اس کے بعد تک معیاری اور اونچی تعلیم و تربیت کا نظم کرنے والا معہد الایتام (یتیم خانہ جامعہ اسلامیہ خیر العلوم) خیر ٹیکنیکل سوسائٹی کے تحت چلنے والا ایک مثالی اور ممتاز ادارہ ہے، جو اپنی امتیازی خدمات کے لحاظ سے ملک کا ایک معتبر و معروف نام ہے اور اللہ کی مدد، پھر قوم و ملت کے بہی خواہوں کی دعاؤں اور تعاون سے مزید بہتری کی طرف رواں دواں ہے۔ الحمدللہ أوله وآخره۔

**اپیل** معہد الایتام (یتیم خانہ) سماج کے ان تمام افراد سے اپیل کرتا ہے جن کے گھر، خاندان، پڑوس، گاؤں یا علاقہ میں یا اسی طرح مکاتب و مدارس اور اسکولوں میں یتیم بچے/بچیاں ہوں، ان کی کفالت کرا کر اس نیک کام میں تعاون فرمائیں نیز اس تعلق سے ضرورت مندوں کی پوری مدد اور رہنمائی کریں۔

### داخلہ کی تاریخ اور اس کے شرائط

۱۷/اپریل ۲۰۲۴ء سے داخلہ شروع۔

آفس کھلنے کا وقت: صبح ۸ بجے سے دوپہر دو بجے تک۔

۱۔ یتیم کے والد کا ڈیتھ سرٹیفکٹ (وفات کا سرکاری تصدیق نامہ) کی کاپی۔
۲۔ یتیم کا برتھ سرٹیفکٹ (ولادت کا سرکاری تصدیق نامہ) یا آدھار کارڈ کی کاپی۔
۳۔ یتیم کی ماں یا کسی قریبی سرپرست کے آدھار کارڈ کی کاپی۔
۴۔ یتیم کا پاسپورٹ سائز چار فوٹو۔

اعلان داخلہ برائے تعلیمی سال ۲۵-۲۰۲۴ء

### خصوصیات

۱۔ یتیموں کی مکمل تعلیمی و مادی کفالت۔
۲۔ پیدائش سے لے کر ۱۳/سال تک کے یتیم کے داخلہ کا بندوبست اور ان کی تمام لوازمات زندگی کے ساتھ مکمل کفالت۔
۳۔ ۱۳/سال سے بڑی عمر کے یتیم بچے/بچیوں کے لیے عربی شعبہ جات جامعہ اسلامیہ خیر العلوم اور کلیۃ الطیبات (نسواں کالج) ڈومریا گنج میں مفت تعلیم و سہولیات کا انتظام۔
۴۔ بچے اور بچیوں کے واسطے رہائش اور تعلیم کے لیے بہتر اور الگ الگ ہاسٹل اور کلاس روم۔
۵۔ ابتدائی درجات ہی سے بلا اختلاط طلبہ اور طالبات کے لیے الگ الگ تعلیم کا بندوبست۔
۶۔ پرائمری درجات میں ناظرہ قرآن مع تجوید، اردو دینیات و ادب، ہندی، انگریزی، سائنس و ریاضیات وغیرہ مضامین کی ماہر معلمین و معلمات سے تدریس۔
۷۔ یہاں پڑھی ہوئی یتیم بچیوں کی شادی میں یک مشت نقدی رقم کے ذریعہ امداد۔
۸۔ یتیم کی ماؤں کی ماہانہ جزوی کفالت۔
۹۔ ملک کے کسی بھی علاقے میں بسنے والے ایتام جو یہاں رہ کر نہ پڑھ سکتے ہوں، ان کی بھی کفالت و تعلیم کا نظم۔
۱۰۔ اس سال سے معہد الایتام کے ابتدائی درجات میں ایک محدود تعداد میں غریب اور نادار غیر یتیم طلبہ کا بھی داخلہ ہوگا جن کی تعلیم اور قیام و طعام کا مفت انتظام رہے گا۔ ان شاء اللہ۔

آفس کا پتہ اور رابطہ نمبر

معہد الأیتام (یتیم خانہ جامعہ اسلامیہ خیر العلوم)
ڈومریا گنج، سدھارتھ نگر (یوپی) 272189
8318620603
7651999053

# پھر سوئے حرم لے چل

## حج 2024 کے دوران ہم نے کیا دیکھا کیا محسوس کیا

اے: آزاد قاسمی


نور ونکہت میں ڈوبے ہوئے پر کیف نظاروں سے مزین سفر حج کے کئی سفرنامہ نامے لکھ دیئے جائیں، اس کی بے شمار یادیں کورے کاغذ پر منعکس کردی جائیں مگر اس عظیم گھر یعنی بیت عتیق کا کھلی آنکھوں دیدار، مشعر حرام کی وادیوں میں سرگرداں پھرنا، تجلیات باری تعالیٰ کا قدم قدم پر مشاہدہ اور تجربہ انسانی حواس پر یقیناً ایک نئے عالم کو منکشف کرتا ہے، خانہ کعبہ پر پڑنے والی پہلی نظر کو الفاظ میں بیان کرنا ممکن نہیں، ایک صاحب ایمان کے لئے اس سے بڑی خوش بختی اور کیا ہوسکتی ہے کہ خانہ خدا کی دیواروں سے لپٹتے ہی وہ سب کچھ بھول جاتا ہے اور اپنے کو ایک نومولود بچہ کی طرح محسوس کرتا ہے کچھ انجان، کچھ پاگل دیوانہ سا، انسان یقین نہیں کر پاتا ہے کہ ساری زندگی جس طرف رخ کر کے رب کعبہ کو سجدہ کیا آج وہ مقام اس کے سامنے ہے۔ اس طرح کی کیفیت طاری ہونے پر ہی ایک انسان رب کعبہ کی وجہ شان کو بیان کرنے پر اپنے کو بے بس، ناتواں اور کمزور سے کمزور تر تصور کرتا ہے۔ اللہ رب العزت کے بے پایاں فضل وکرم سے اس بار مجھ ناچیز کو بھی اس اہم فریضہ کی ادائیگی کے لئے حرم کعبہ اور حرم مدنی کی زیارت نصیب ہوئی۔ اس عظیم فریضہ کی بخیر وخوبی انجام دہی کو میں رب ذوالجلال کا خاص فضل، کرم اور عنایت تصور کرتا ہوں۔

ہمارا یہ سفر ملک سلمان بن عبدالعزیز آل سعود فرواروا مملکت سعودیہ عربیہ کی ضیافت کے توسط سے ۴ ذوالحجہ کی صبح دس بجے سے شروع ہوا، سب سے پہلے تمام ضیوف خادم حرمین شریفین کو سعودی سفارت خانہ چنکیہ پوری دہلی میں کچھ بنیادی ہدایات دیئے گئے اور لوازمات حج کے لئے چند چیزیں یعنی احرام وغیرہ دیئے گئے۔ یوں مختلف شعبہ حیات سے تعلق رکھنے والے چالیس افراد پر مشتمل یہ قافلہ اپنی اپنی جگہ سے رات کو دو بجے اندارا گاندھی انٹرنیشنل ہوائی اڈہ پر پہنچ گیا جہاں خلق خدا کے اژدھام کا سمندر دیار حبیب کی زیارت اور مشعر حرام کے دیدار کے لئے جلد سے جلد اڑن کھٹولہ میں سوار ہوکر پہنچنے کے لئے بیقرار تھا، تمام طرح کی رسمی تگ ودو سے فراغت کے بعد ہمارا یہ قافلہ دس بجے کے قریب جدہ ایئرپورٹ پر سلامتی کے ساتھ اتر گیا، جہاں پہلے سے ہی خادم حرمین شریفین کی جدید سہولیات سے لیس بسیں اور رہبر خیر مقدم کے لئے موجود تھے جس کی معیت میں ہم سب دیار شوق کی طرف عازم سفر ہوئے۔

طویل سفر، شب بیداری اور تکان کے باوجود پہلی بار بلد الامین میں حاضر ہونے والے ساتھی جلد سے جلد بیت اللہ میں حاضری اور خانہ خدا کے دیدار کے لئے بے چین تھے، وہیں حالت احرام میں ہونے کی وجہ سے عمرہ کی جلد ادائیگی بھی مطلوب تھی، ہوٹل سے حرم مکی تک لے جانے کے لئے حکومت سعودیہ کی جانب سے عمدہ قسم کی بسیں ہمہ وقت دستیاب کرائی گئی تھیں اور مناسک حج کے آغاز سے پہلے حرم میں مسلسل حاضری کو یقینی بنایا گیا تھا تاکہ قلیل مدت میں زیادہ سے زیادہ طواف کعبہ کرلیا جائے، سات ذوالحجہ کو حکومت کی طرف سے تمام ضیوف کو غار حرا، جبل ثور کی پرنور وادیوں کا دورہ کرایا گیا، جہاں غار حرا کی پرکیف فضا کے عین نیچے جدید ٹکنالوجی سے مزین اسکرین پر دور جاہلیت کے ابتدائی دنوں کو سلیقہ سے تھری ڈی اسکرین پر دکھایا گیا اور پہلی وحی الہی کی کیفیتوں سے زائرین کو روشناس کرایا گیا اس اہم کام کو خادم حرمین شریفین کی طرف سے مسلم امہ کے لئے ایک نایاب تحفہ قرار دیا جاسکتا ہے۔

آٹھ ذی الحجہ کو عصر سے پہلے ہم سب کو، عرفات کے میدان میں قائم عارضی خیموں میں پہنچادیا گیا جہاں اللہ کے دیوانوں کی والہانہ آہ و زاری، نوافل، تلاوت قرآن پاک اور دعا ومناجات نو ذوالحجہ کو غروب آفتاب تک جاری رہا، مزدلفہ کے لق ودق میدان میں شب گزاری کے چند گھنٹہ بعد ہی منیٰ کے لئے روانگی، رمی جمرات کبریٰ کے بعد، طواف زیارت وسعی کے مراحل طے ہوئے اور مکہ سے منی اپنے خیمہ میں بھٹکتے ہوئے سہ پہر کو پہنچا اور حلق سے فارغ ہوا، یوں ہمارے حج کا ایک مرحلہ پایہ تکمیل کو پہنچا۔ سخت مشقت اور صبر آزما حالات پر مشتمل اس عظیم عبادت کی بے شمار حیرت انگیز پہلو ذاتی تجربے ہی سے سامنے آتے ہیں، موجودہ پس منظر میں لوگوں کے درمیان ان غیر رسمی باتوں کی مکمل نفی کرتے ہیں کہ آج کے دور میں حج کی ادائیگی بس ایک قسم کی تفریح کا سامان بن کر رہ گئی ہے۔ جو شخص پانچ دن تک مشاعر مقدسہ کے دامن میں مسلسل انسانی سیلاب کے ٹھاٹیں مارتے ریلوں میں بے حد صبر وتحمل کے تجربات سے گزر چکا ہو، وہ حج جیسے مقدس فرض کی ادائیگی کو ہرگز تفریح یا سیر وسیاحت جیسے الفاظ سے تعبیر نہیں کر سکتا۔ عازمین حج عملی تجربے سے گزرنے کے بعد ارکان حج کو ایک ایسی جامع عبادت کی حیثیت سے جان لیتا ہے جو انسانی نفس کو خالق کی مرضی کے تابع کرنے، خود غرضی سے باز رکھنے، آپسی ہم آہنگی کو برقرار رکھنے کے لئے نفس امارہ کو ایثار وقربانی پر آمادہ کرنے اور بہت سی خلاف طبیعت باتوں کو برداشت کر کے دوسروں کے ساتھ امن کے ساتھ رہنے کا بے مثال تربیتی کورس فراہم کرتے ہیں۔ مختلف زبانیں بولنے، مختلف لباس پہننے، مختلف تہذیبوں سے تعلق رکھنے والے، دنیا کے کونے کونے سے آئے ہوئے حجاج کس طرح اپنے رب کی بندگی اور اسے راضی کرنے کے ایک ہی جذبے سے سرشار ہوتے ہیں اور اپنے نفس کے تقاضوں سے بالاتر ہونا سیکھتے ہیں، یہ کیفیت انسانی فطرت میں اسی وقت پیدا ہوسکتی ہے۔ کیونکہ حج کے تمام تر ارکان انسان کو اپنے رب کے سامنے مکمل طور پر سر تسلیم خم کردینا سکھاتے ہیں۔ انسانی انانیت کے سارے پرفریب جال اُس وقت پاش پاش ہوجاتے ہیں، جب ایک حاجی شیطانوں کو کنکریاں مارنے کے بعد دور غفلت میں بڑھے ہوئے سر کے بال اتروا تا ہے اور زبان حال سے یہ اعلان کرتا ہے کہ اس نے اپنے رب کی مرضی پر اپنی ہر پسند وناپسند کو قربان کردیا ہے۔ بلاشبہ یہ بات درست ہے کہ اسلامی تاریخ کے اولین ادوار میں حج کی ادائیگی اور اس میں انجام دیئے جانے والے افعال آج کے مقابلہ زیادہ مؤثر ہوا کرتے تھے اور ہوتے بھی کیوں نا کہ خود نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمادیا ہے کہ سب سے بہتر دور ہمارا ہے پھر ہمارے اصحاب کا ہے پھر اس کے بعد کا ہے، اس لئے یہ بات وثوق کے ساتھ کہی جاسکتی ہے اور درمند دل محسوس کرسکتا ہے کہ اس گئے گزرے دور میں انسانی انا پرستی کے خاتمے کے لئے فریضہ حج کی ادائیگی نہایت مؤثر کردار ادا کرتی ہے۔ حج کے عمل کو مسلم امہ کی اصلاح وبہتری کے حوالے سے زیادہ مفید بنانے کے لئے ضروری ہے کہ اسے آخری عمر تک موخر کرنے کے بجائے نوجوانی میں ادا کرنے کی کوشش کی جائے تاکہ اس تربیتی کورس سے گزرنے والوں میں ان لوگوں کی تعداد زیادہ ہو جن پر آنے والی نسلوں کی تعمیر وترقی میں مثبت کردار ادا کرنے کی ذمہ داری عائد ہونے والی ہے اور جنہیں آگے چل کر مثالی معاشرہ کی تشکیل کا حصہ بننا ہے۔ برصغیر میں یہ چلن عام ہے کہ حج کو ضعیف العمری تک موخر کیا جائے جو ایک غلط رویہ ہے، ارکان حج کی انجام دہی ایک مشقت بھرا عمل ہے جسے صحتمند وتوانا شخص ہی اچھی طرح تمام افعال کی رعایت کرتے ہوئے انجام دے سکتا ہے۔ جہاں تک حکومت سعودیہ کے ذریعہ دنیا بھر سے آئے ہوئے حجاج کرام کی ضیافت اور انتظام وانصرام کا تعلق ہے تو اس کی کوشش یقیناً لائق تحسین ہے۔ انتظامی امور میں کہیں کوئی خامی بظاہر نظر نہیں آتی تمام عملہ اپنی اپنی جگہ پر مکمل ایمانداری کے ساتھ تفویض کئے گئے کام کو بروقت انجام دے رہا تھا، اتنے بڑے مجمع کی نقل وحرکت کو خوش اسلوبی کے ساتھ دس سے پندرہ کلومیٹر کے دائرہ میں وقت محدود میں کنٹرول کرنا اور ارکان حج کو پورا کرانا یقیناً خادم حرمین شریفین کا لائق تحسین کارنامہ ہے جس کی تحسین کی جانی چاہئے، کیونکہ اتنے بڑے اجتماع کو ہر طرح کی سہولت بہم پہنچانا اپنے آپ میں ایک بڑی مثال ہے۔

جغرافیائی اعتبار سے سعودی عرب ایک صحرائی محل وقوع کا حامل ملک ہے جہاں پانی جیسی بنیادی چیز کی کمی ہے، کہا جاتا ہے کہ وہاں پٹرول سے مہنگا پانی ہوتا ہے لیکن عازمین حج نے محسوس کیا ہوگا کہ اس اہم بنیادی ضرورت کو کس سلیقہ سے حکومت سعودیہ نے مہیا کر رکھا تھا کہ مشعر حرام میں جگہ جگہ صحت بخش اور ٹھنڈے پانی کا معقول انتظام تھا۔ ہمہ وقت بڑے بڑے دیوہیکل پنکھوں کے ذریعہ حجاج کرام کو تپش سے بچانے کے لئے مسلسل پانی کا چھڑکاؤ کیا جارہا تھا، جگہ جگہ ڈسپلے کے ذریعہ حدیث پاک کے اس مفہوم کو واضح کیا گیا تھا کہ 'پانی پلانا صدقہ جاریہ ہے' ہاں اس بار صحرائی گرمی کی تپش کی وجہ سے کچھ عازمین حج کو ذاتی طور پر نقل وحمل میں پریشانی لاحق ہوئی، اس تناظر میں حکومت سعودیہ کو چاہئے کہ وہ پرائیویٹ ٹیکسی ڈرائیوروں پر کچھ سخت بندش لگائے تاکہ وہ حجاج کرام سے بیجا کرایہ وصول نہ کرسکیں اور زبان نہ جاننے کی صورت میں ان کے ساتھ غیر مہذب برتاؤ نہ ہو، اس بار حج کے دوران یہ دیکھا گیا کہ ٹیکسی ڈرائیور من مانا کرایہ وصول کررہے تھے ساتھ ہی حاجیوں کو جہاں ڈراپ کرنا طے تھا اس سے بہت پہلے اتار دیتے تھے جس سے ضیوف الرحمن کو بڑی کوفت کا سامنا کرنا پڑا۔ امید ہے کہ حکومت اس تناظر میں کوئی بہتر قدم اٹھائیگی۔ میں ایک بار پھر حج مشن 2024 کے کامیاب انعقاد پر حکومت سعودیہ کو مبارک بادپیش کرتا ہوں اور دعا گو ہوں کہ اللہ عزوجل خادم حرمین شریفین ملک سلمان بن عبدالعزیز کی اس اہم کاوش کو شرف قبولیت سے سرفراز فرمائے اور مملکت توحید کی حفاظت فرمائے۔ اس وقت جب میں یہ سطور قلم بند کررہا ہوں میرے تحت الشعور میں علامہ اقبال کا یہ مشہور زمانہ مصرعہ گونج رہا ہے۔

بھٹکے ہوئے آہو کو پھر سوئے حرم لے چل

# مملکت سعودیہ عربیہ کی ترقی پسند فکر کا جائزہ


ابوا ریب مطیع الرحمٰن شیث محمد مدنی

مدیر جامعة الإمام الألباني، مغربی بنگال، ھند


خوشی ومسرت کا اظہار انسانی فطرت کا تقاضا ہے، جب اسے خوشی کے مواقع میسر ہوں تو لاشعوری طور پر خوشی کے جذبات سے سرشار ہونے لگتا ہے۔ اس طرح کے لمحات اللہ تعالی کی طرف سے عطا کی ہوئی نعمت جلیلہ میں سے ہیں جو اپنے محبوب بندے کو عطا کرتا ہے۔ فرحت وانبساط کے عوامل جداگانہ ہوتے ہیں ہر کسی کی خوشی کی بنیاد ایک جیسی نہیں ہوتی ہے۔ تاہم بندگان رحمانی ان مواقع میں اللہ تعالی کی حمد وثناء بجالاتے ہیں، اللہ کی طرف سے فراہم کردہ نعمتوں پر شکرگزاری کا دائرہ وسیع کرتے ہیں۔

۲۳ ستمبر ۱۹۳۲ء کا دن مملکت سعودیہ عربیہ کے لئے ایک خوشی کا دن ہے، جس دن عبدالعزیز بن عبدالرحمن آل سعود نے مملکت سعودیہ عربیہ کا پرچم لہرایا تھا اور نجد وحجاز کے علاقہ کی شیرازے کو باہم متحد کرتے ہوئے ایک نئی تاریخ رقم کی تھی۔ جس کا دستور کتاب وسنت کو بنایا گیا، عبادات ہوں یا معاملات دونوں میں کتاب وسنت کو عمل درآمد کا معیار بنایا گیا، جس کی وجہ سے ایک طرف عرب میں رائج بدعات وخرافات کا قلع قمع کیا گیا، عقیدے کی بگاڑ میں اصلاح ودرستگی کا ٹھوس قدم اٹھایا گیا وہیں معاملات میں بھی خالص کتاب وسنت کے فریضے کو نافذ کیا گیا، بنابریں مملکت سعودیہ عربیہ دنیا کا واحد ترین ملک قرار پایا جس کا دستور وآئین اللہ کی کتاب قرآن کریم اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرامین یعنی صحیح احادیث کی روشنی میں تشکیل دی گئی۔ ظلم واستبداد کے خلاف عدل وانصاف کی میزان لگائی گئی جس کے تحت تمام باشندوں کے ساتھ بلا کسی تفریق کے مساوات اور برابری کا سلوک روا رکھا گیا، حسب ونسب اور خاندان وقبیلے کی بنیاد پر کسی طرح کی رعایت سرے سے ختم کردی گئی۔ سبھی کو مساوات کے دھاگے میں پروتے ہوئے مملکت کی ترقی کی بنیاد رکھی گئی۔ یہی وجہ ہے کہ مملکت سعودیہ عربیہ گزرتے ہوئے ہر دن کے ساتھ عالمی پیمانہ پر ترقی کے منازل طے کرتے چلی گئی۔ مملکت سعودیہ عربیہ نے بیک وقت تمام ضروی اقدامات کو اپنے اہداف میں شامل کیا، حرمین شریفین کی توسیع اور ان سے متعلق تمام امور میں حد سے زیادہ دلچسپی لی گئی، یہی وجہ ہے کہ حرمین شریفین کا پروجیکٹ دنیا کا سب سے بڑا وقف پروجیکٹ ہے جس پر مملکت شروع دن سے خوش دلی سے کام کررہی ہے۔ جس کے تحت پوری دنیا سے تشریف لانے والے اللہ کے مہمان کی معیاری خاطر وتواضع کی جاتی ہے، بلا کسی بدامنی کے انتہائی سکون واطمینان کے ساتھ حج اور عمرہ کے فرائض انجام دیئے جاتے ہیں۔ ان کی مہمان نوازی میں وقف شدہ تمام خدمات اعلی درجے کی ہوتی ہیں

جس کی نظیر کسی دوسرے ممالک ومذاہب میں نظر نہیں آتی ہے۔ زم زم کی فراوانی، طبی سہولیات کی فراہمی، حدود حرمین میں ائیر کنڈیشن فضا کا نظام، ہدایت ورہنمائی کے لئے معلمین ورہنماؤں کی جابجا دستیابی، غلاظت وگندگی سے پاک انتہائی پاکیزہ اور صاف ستھرا ماحول پر خصوصی توجہ، نظم ونسق اور انتظامی امور میں حد درجہ کنٹرول وغیرہ ایسی درجنوں خصوصیات یہ ہیں جو مملکت کی جانب سے سال کے بارہ مہینے اور ہر ایک مہینے کے تمام دنوں میں ہر وقت فراہم کی جاتی ہیں۔ اگر بات ان کی ترقیاتی امور کی کریں تو مملکت سعودیہ عربیہ کا شمار ترقی یافتہ ممالک میں ہوتا ہے جس نے خود کو جدید ترقیاتی ڈھانچے سے مربوط کرنے میں بڑی چوکسی وپیش رفت دکھلائی ہے، اور دنیا کے دیگر ترقی پسند ممالک کے شانہ بشانہ چلنے کی کوشش کی ہے۔ اس طرح مملکت سعودیہ عربیہ ترقی سے منسلک کسی بھی میدان میں پیش پیش رہنے میں کوئی لاپرواہی نہیں برتی ہے۔

عمدہ قسم کے شفاخانے جس میں جدید ٹکنالوجی سے لیس نئے آلات اور مشین کی فراہمی، ماہرین ڈاکٹروں کی تقرری اور معیاری قسم کی دوائیوں کا انتظام ایک ترقی پسند ملک کا نگہ بان ہی کرسکتا ہے۔ ساتھ ہی ساتھ مملکت کے اندر بڑی بڑی معیاری یونیورسٹیز اور دانش کدوں کا قیام عمل مملکت کی ترقی پسند سوچ کو واضح پور بیاں کرتا ہے، یہی وہ تعلیمی ادارے ہیں جن میں ہر ایک فن سے متعلق معیاری اور ٹھوس تعلیم فراہم کی جارہی ہے۔ تعلیم کے میدان میں کسی طرح کی کسل مندی اور تساہلی سے کام نہیں لیا جاتا ہے۔ اگر تعلیم عقیدہ ودین کی ہے تو یہاں بھی ایک سے ایک متخصص موجود ہیں جو اپنے فن کے دائرہ میں رہتے ہوئے طلبہ وطالبات کو عمدہ قسم کی تعلیم فراہم کرتے ہیں۔ ان کی تعلیمی بنیادوں میں استحکام پیدا کرتے ہیں۔ اسی طرح اگر تعلیم طب وسائنس کی ہو تو یہاں بھی تجربہ کار اور ماہر فن اساتذہ کا انتظام ہے جو اپنی قیمتی صلاحیتوں سے نئی نسل کی شاندار کھیپ تیار کررہے ہیں۔ جہاں تک مملکت کی جانب سے رفاہی اور دینی خدمات کا تعلق ہے تو پوری دنیا میں اس کی طرح کوئی مثال نہیں ملتی ہے، مملکت اس میدان میں بے تحاشہ فراخ دلی کے ساتھ کام کررہی ہے۔ اس سلسلے میں وہ دوست اور دشمن کی پرواہ کئے بنا ضرورت مندوں، محتاجوں اور بے کسوں کی خدمات میں ہمیشہ پیش پیش رہتی ہے۔ اس نے رفاہی خدمات سے متعلق اپنا دست و بازو بڑے پیمانہ پر کشادہ رکھا ہے تاکہ پوری دنیا میں اسلام کا پیغام انسانیت کو عام کیا جائے۔ اسی فراخدلی کا ثمرہ ہے کہ اللہ تعالی کی طرف سے مملکت پر خصوصی توجہ واحسان کی برسات ہے جس کے چھینٹے دور دور تک محسوس کئے جاتے ہیں۔ ظاہر ہے جس ملک کے فرماں روا کا مزاج اس قدر حسن نیت اور حسن عمل سے معمور ہو تو ان کے لئے دل کی گہرائیوں سے دعا کی جاتی ہے۔ ورنہ یہ سراسر ناسپاسی ہوگی۔ چونکہ فرمان رسالت ہے جو لوگوں کا شکریہ ادا نہیں کرتا در حقیقت وہ اللہ کا بھی شکریہ ادا نہیں کرتا ہے۔ بنابریں ناچیز مملکت سعودیہ عربیہ کے فرماں روا شاہ سلمان بن عبدالعزیز نائب ولی عہد محمد بن سلمان حفظہما اللہ کے علاوہ تمام وزراء، امراء اور علماء کے حق میں دعا گو ہے اللہ تعالی انہیں خیر وعافیت کے ساتھ رکھے، ان سے زیادہ سے زیادہ دین کی خدمات لے، انہیں صحت وتندرستی کی نعمتوں سے مالا مال کرے اور درازی عمر کی توفیق دے۔

آمین یارب العالمین۔ وصلی اللہ علی النبی و علی آلہ و صحبہ اجمعین و بارك و سلم۔




Publisher,Printer, Propriter & Editor AYAZ AHMED KHAN Printed at AGS Publication, F-23, Sector-6, Noida-201301, Uttar Pradesh, Published from E-36/B-167, Ambedkar Camp, Trilokpuri, Delhi-110091 Phone No. 09818586291, Email: siyasimanzar@gmail.com

30
23RD SEPTEMBER 2024
9968566831 @siyasimanzar
website: siyasimanzar.com
روزنامہ سیاسی منظر دہلی
दैनिक सियासी मंज़र दिल्ली
94th SAUDI NATIONAL DAY
وطني عز لنا
23rd SEPTEMBER
On the auspicious occasion of
94 Saudi National Day
بمناسبة اليوم الوطني
للمملكة العربية السعودية
WE EXTEND OUR WARM GREETINGS & HEARTIEST
Congratulations to
H.M. King Salman Bin Abdul Aziz Al Saud
Custodian of the Two Holy Mosques
H.R.H. Prince Mohammad Bin Salman Al Saud
The Crown Prince & Custodian of the Two Holy Mosques
H.E. Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas
(Chargé d' Affaires of the Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India )
His Excellency
Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas
Chargé d' Affaires of the
Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India
& All Brothers Of Royal Embassy Of
Saudi Arabia New Delhi & Consulate General Mumbai
گزشتہ 2005 سے حج اور عمرہ سروس میں ایک بھروسہ مند نام
IATA
AL KHADAM GROUP الخدم گروپ
وزارة الحج والعمرة
خصوصی پیکیج
عمرہ مع
زیارت بیت المقدس
جارڈن اور مصر 26 دن
1,950,00/-
گولڈن
عمرہ پیکیج
2024 20-دن
85,000/-
اسپیشل
عمرہ پیکیج
2024 15-دن
75,000/-
خصوصی
عمرہ
17-دن
65,000/-
9811597786 , 9871026888
Add.: B-2, Ground Floor, 3514, Kucha Lal Man, Darya Ganj, Delhi-110002
بکنگ جاری ہے
رابطہ کریں:

23RD SEPTEMBER 2024
9968566831 @siyasimanzar
website: siyasimanzar.com
سیاسی منظر
सियासी मंज़र

ON THE OCCASION OF THE

# 94th Saudi National Day

بمناسبة اليوم الوطني للمملكة العربية السعودية

## SIEG CONSULTANT Extends its Warm Greetings and Heartiest Congratulations to

**H.M. King Salman bin Abdul Aziz Al Saud**

(The Custodian of the Two Holy Mosques)

**H.R. H. Mohammad bin Salman Al Saud**

(The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.)

**H.E. Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**

(Chargé d' Affaires of the Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India )

& H. E. Consular, Culture Attache, Medical Attache, Military Attache, Commercial Attache in India & Consul General in Mumbai

***& all brothers Royal Embassy of Saudi Arabia New Delhi & Royal Consulate in Mumbai***

**His Excellency**
**Mr. Jadi Bin Naif A. Alraqaas**
Chargé d' Affaires of the
Royal Embassy of Kingdom of Saudi Arabia to India

**His Royal Highness**
**Mohammad bin Salman Al Saud**
The Crown Prince & Prime Minister of K.S.A.

**His Majesty King**
**Salman bin Abdul Aziz Al Saud**
Custodian of the Two Holy Mosques

**India's Leading Recruitment Firm**

**SIEG CONSULTANT**

Lic. No. B-0684/MUM/PART/1000+/5/9069/2014

EMPOWERING HUMAN VALUES

**Branches:** Delhi ○ Lucknow ○ Hyderabad

**MOHAMMED ISMAIL KHAN**
MANAGING DIRETOR
CANTACTNo:-9320991114,9603413367

**UBAID REHMAN**
EXECUTIVE DIRECTOR
CANTACTNo:-9594505400,8588950956

**HEAD OFFICE :-** Navjivan Commercial Co-operative Society Ltd, Building No. 3, 12th Floor, Office No-19-21, Dr. D. Bhadkamkar Road, Near Mumbai Central Railway Station, Mumbai – 400008
E-mail:- siegconsultantmumbai@gmail.com